

# جن کو دیکھ کر اللہ یاد آجائے

مفتی ابو حذیفہ محمد شفیق عطاری مدنی*

نبیِّ کریم، رَءُوفٌ رَّحیم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم سے اللہ ربُّ العزّت کے اَولیا کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے اِرشاد فرمایا: ”اَلَّذِيْنَ اِذَا رُؤُوْا ذُكِرَ اللّٰهُ“ یعنی (اَولیاءُ اللہ) وہ لوگ ہیں کہ جنہیں دیکھنے سے اللہ عَزَّوَجَلَّ یاد آجائے۔ (سنن کبریٰ للنسائی،10/124،حدیث:11171)

اِس حدیثِ پاک کی شرح میں حضرتِ سیّدُنا علّامہ عبدُالرَّءُوف مناوی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: ”یعنی وہ لوگ جو اللہ تعالٰی کے ذِکْر کو لازم کرلیتے ہیں اور اللہ تعالٰی انہیں عزّت وکرامت سے نوازتا ہے (وہ لوگ ہیں جنہیں دیکھنے سے اللہ یاد آجائے) یعنی اُن پر ایسی علامات ظاہر ہوتی ہیں کہ جو اللہ تعالٰی کا ذِکْر یاد کروا دیتی ہیں، اگر اُن کی طرف نظر کی جائے تو بھلائی یاد آجاتی ہے اور اگر وہ کہیں تشریف لائیں تو (ان کو دیکھتے ہی) لوگوں کی زبانوں پر ذِکر بھی جاری ہوجاتا ہے اور ایسا شخص جو اپنے ربّ اور آخرت کو (ہمیشہ) پیشِ نظر رکھے جب وہ تجھ سے ملے گا تو اللہ کے ذِکر کے ساتھ ہی کلام کرے گا اور جو شخص اپنے نفس اور دنیا کا غلام ہو جب وہ تجھ سے ملے گا تو دُنیاوی کلام ہی کرے گا لہٰذا جس شخص کے دل پہ جو کچھ آشکار ہوا ہے اُسی کے بارے میں تیرے ساتھ بات کرے گا (لہٰذا تم خبردار ہوجاؤ)۔“ (فیض القدیر،3/105،تحت الحدیث:2810)

حضرتِ سیّدُنا علّامہ شرفُ الدّین حسین طِیْبی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: یہ حدیث دو باتوں کا اِحتمال رکھتی ہے: (1) ایک یہ کہ وہ اللہ تعالٰی کے ایسے خاص لوگ ہوتے ہیں کہ جب اُن کی زیارت کی جاتی ہے تو زیارت کرنے والوں کو اللہ تعالٰی یاد آجاتا ہے کیونکہ اُن میں عبادت کی علامات پائی جاتی ہیں۔ (2) دوسرا یہ کہ جو بھی اِن کو دیکھتا ہے وہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کا ذِکر کرتا ہے۔ (شرح الطیبی،9/146)

**زیارتِ علی کی بَرَکتیں** جب حضرتِ سیّدُنا علیُّ المرتضیٰ کَرَّمَ اللہ تعالٰی وجہَہُ الکریم لوگوں کے درمیان تشریف لاتے تو لوگ کہتے: لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه، اِس جوان سے زیادہ سخی کوئی نہیں، اِس جوان سے زیادہ بہادر کوئی نہیں، اِس جوان سے زیادہ علم والا کوئی نہیں، اِس جوان سے زیادہ حِلم والا کوئی نہیں۔ حضرتِ سیّدُنا علیُّ المرتضیٰ کَرَّمَ اللہ تعالٰی وجہَہُ الکریم کو دیکھنا لوگوں کو کلمۂ توحید پر اُبھارتا تھا۔ (مرقاۃ المفاتیح،8/607،تحت الحدیث:4871)

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** بہت سے بُزُرگانِ دین رحمہم اللہ المُبین ایسے گزرے ہیں جن کی صحبت سے لوگوں کے حالات وکیفیات بدل جاتی تھیں، جیساکہ پیروں کے پیر، پیرِ دستگیر، روشن ضمیر، قطبِ ربّانی، محبوبِ سبحانی، غوث الصمدانی، حضرت سیّدنا شیخ عبد القادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کی صحبت سے نہ صرف گنہگار تائب ہوتے، بلکہ بڑے بڑے اولیا بھی ولایت کے مراتِب طے کرلیتے تھے، غیر مسلموں کو ایمان نصیب ہوجاتا تھا، بدنصیبوں کی بگڑی بن جاتی تھی، غریبوں کی جھولیاں مُرادوں سے بھر جاتی تھیں، بدعقیدہ لوگ خوش عقیدہ ہوجاتے تھے، الغرض دین ودنیا کی ڈھیروں بھلائیاں اس پاک بارگاہ سے نصیب ہوتی تھیں۔

**موجودہ** دور میں شیخِ کامل، امیرِ اَہلِ سُنّت حضرت علّامہ

مولانا ابوبلال محمد الیاس عطّار قادری دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کی زندگی ہمارے سامنے ہے، جنہوں نے ہمیشہ آخرت کے معاملات کو مقدّم رکھا اور عاشقانِ رسول کی مدنی تحریک دعوتِ اسلامی کے ذریعے فکرِ آخرت کو عام کیا۔ یہ آپ دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے اَوصافِ جمیلہ واخلاقِ حسنہ، علم و عمل، ظاہر وباطن کی موافقت، خشیّتِ اِلٰہی و عشقِ رسول، اِطاعتِ الٰہی اور اِطاعتِ رسول کی بَرَکت ہے کہ اِنہیں دیکھنے اوران کی صحبت اِختیار کرنے والے کے دل کی دنیا بدل جاتی ہے اور نہ صرف اُن کی زبان پر ذِکْرُاللہ جاری ہوتا ہے بلکہ آپ کی صحبتِ بابرکت کی وجہ سے اُن کی پوری زندگی سنّتوں والی اور شریعتِ مُطَھَّرہ پر عمل کرتے ہوئے گزرتی ہے اور اِس کا واضح مُشاہدہ پوری دنیا کر رہی ہے کہ ہزاروں نہیں لاکھوں کی زبانیں ذکرُاللہ و دُرُود شریف سے تر ہیں اور ان کی زندگیاں نماز کی پابندی، نگاہوں کی حفاظت اورحدودُاللہ کی پاسداری کرتے ہوئے گزر رہی ہیں۔ اللہ تعالٰی ہم سب کو اولیائے کرام کے فیوض و برکات سے حصّہ عطا فرمائے۔ اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم



حدیث شریف اور اس کی شرح

# اعلانِ جنگ

مفتی محمد ہاشم خان عطاری مدنی

حضور نبیِّ کریم، رءوفٌ رَّحیم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے فرمایا: اِنَّ اللّٰہَ قَالَ: مَنْ عَادٰی لِیْ وَلِیًّا فَقَدْ اٰذَنْتُہٗ بِالْحَرْبِ، وَمَا تَقَرَّبَ اِلَیَّ عَبْدِیْ بِشَیْءٍ اَحَبَّ اِلَیَّ مِمَّا افْتَرَضْتُ عَلَیْہِ، وَمَا یَزَالُ عَبْدِیْ یَتَقَرَّبُ اِلَیَّ بِالنَّوَافِلِ حَتّٰی اُحِبَّہٗ، فَاِذَا اَحْبَبْتُہٗ کُنْتُ سَمْعَہُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِہٖ، وَبَصَرَہُ الَّذِیْ یُبْصِرُ بِہٖ، وَیَدَہُ الَّتِیْ یَبْطِشُ بِھَا، وَرِجْلَہُ الَّتِیْ یَمْشِیْ بِھَا یعنی اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: جو میرے کسی ولی سے دشمنی رکھے میں اس سے جنگ کا اِعلان کرتا ہوں اور میرا بندہ جن چیزوں سے میرا قُرب حاصل کرتا ہے ان میں فرائض سے زیادہ مجھے کوئی شے پسند نہیں اور میرا بندہ نوافل کے ذریعہ سے میرے قریب ہوتا رہتا ہے حتّٰی کہ میں اسے اپنا محبوب بنا لیتا ہوں پھر جب اس سے محبت کرتا ہوں تو میں اس کے کان ہوجاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھیں ہوجاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کے ہاتھ ہوجاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کے پاؤں ہوجاتا ہوں جن سے وہ چلتا ہے۔(بخاری،4/248،حدیث:6502)

**ولی اللہ کون ہے؟** قراٰنِ عظیم میں اللہ تعالیٰ نے اپنے اولیا کی صفات ان کلمات سے بیان فرمائی ہیں: ﴿ اَلَاۤ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَ لَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ﴿۶۲﴾ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ كَانُوْا یَتَّقُوْنَ ﴿۶۳﴾ ﴾ ترجمۂ کنزالایمان: سن لو بے شک اللہ کے ولیوں پر نہ کچھ خوف ہے نہ کچھ غم وہ جو ایمان لائے اور پرہیزگاری کرتے ہیں۔

(پ11، یونس:62، 63)

علّامہ بدرُ الدّین عینی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: ولیُّ اللہ وہ شخص ہوتا ہے جو اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کا عالم ہو، ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت و فرمانبرداری کرے اور اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مخلص ہو۔(عمدۃ القاری،15/576، تحت الحدیث: 6502)

حضرت علّامہ علی قاری علیہ رحمۃ اللہ البارِی فرماتے ہیں: ولیُّ اللہ وہ بندہ ہے جس کا اللہ تعالیٰ والی ہوگیا کہ اسے ایک لمحے کے لئے بھی اس کے نفس کے حوالے نہیں کرتا بلکہ خود اس سے نیک کام لیتا ہے اور وہ بندہ ہے جو خود رب تعالیٰ کی عبادت اور مسلسل اطاعت و فرمانبرداری کا متولّی ہوجائے گناہوں سے محفوظ رہے، پہلی قسم کے ولی کا نام مجذوب یا مُراد ہے اور دوسرے کا نام سالک یا مُرید ہے۔(مرقاۃ المفاتیح،5/40، تحت الحدیث:2266)

**دشمنِ اولیا سے اللہ تعالیٰ کا اعلانِ جنگ** اس حدیثِ قُدسی میں اللہ تعالیٰ نے دشمنِ اولیا سے جنگ کا اعلان فرمایا ہے اور قراٰنِ پاک میں سُود خوروں سے بھی جنگ کا اعلان ہے، ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَ ذَرُوْا مَا بَقِیَ مِنَ الرِّبٰۤوا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ﴿۲۷۸﴾ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖۚ ﴾ ترجمۂ کنزالایمان: اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور چھوڑ دو جو باقی رہ گیا ہے سود اگر مسلمان ہو پھر اگر ایسا نہ کرو تو یقین کرلو اللہ اور اللہ کے رسول سے لڑائی کا۔

(پ3، البقرۃ:278، 279)

صرف انہی دو اعمال پر ایسی سخت وعید اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ یہ دونوں عمل بہت خطرناک ہیں، کیونکہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے جنگ فرمائے گا تو اس کا خاتمہ بُرا ہوگا کہ اللہ تعالیٰ سے جنگ کرنے والا کبھی فَلاح نہیں پاسکتا۔

(مرقاۃ المفاتیح،5/41، تحت الحدیث:2266)

حدیث شریف میں جو اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ ”میں اس بندے کے کان ہوجاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اِلٰی آخِرِہٖ“ اس کی شرح میں علّامہ خَطّابی فرماتے ہیں: اس سے مراد یہ ہے کہ میں

اپنے اس بندے کیلئے مذکورہ اعضاء سے مُتَعَلِّقہ افعال کو آسان کر دیتاہوں اور میں اسے ان کاموں کی توفیق دیتاہوں۔

(مرقاۃ المفاتیح،5/41،تحت الحدیث:2266)

حکیمُ الامّت مفتی احمد یار خان نعیمی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: اس عبارت کا یہ مطلب نہیں کہ خدا تعالیٰ ولی میں حلول کر جاتا ہے جیسے کوئلہ میں آگ یا پھول میں رنگ و بو کہ خدا تعالیٰ حلول سے پاک ہے اور یہ عقیدہ کُفر ہے بلکہ اس کے چند مطلب ہیں: ایک یہ کہ ولی اللہ کے یہ اعضاء گناہ کے لائق نہیں رہتے ہمیشہ ان سے نیک کام ہی سر زد ہوتے ہیں اس پر عبادات آسان ہوتی ہے گویا ساری عبادتیں اس سے میں کرا رہا ہوں یا یہ کہ پھر وہ بندہ ان اعضاء کو دنیا کے لئے استعمال نہیں کرتا، صرف میرے لئے استعمال کرتا ہے ہر چیز میں مجھے دیکھتا ہے ہر آواز میں میری آواز سنتا ہے، یا یہ کہ وہ بندہ فَنَافِی اللہ ہو جاتا ہے جس سے خُدائی طاقتیں اس کے اعضاء میں کام کرتی ہیں اور وہ ایسے کام کرلیتا ہے جو عقل سے وراء ہیں حضرت یعقوب علیہ السّلام نے کَنْعان میں بیٹھے ہوئے مِصْر سے چلی ہوئی قمیصِ یوسُفی کی خوشبو سونگھ لی، حضرت سلیمان علیہ السّلام نے تین میل کے فاصلہ سے چیونٹی کی آواز سن لی حضرت آصف برخیا نے پلک جھپکنے سے پہلے یمن سے تختِ بلقیس لاکر شام میں حاضر کردیا۔ حضرت عمر نے مدینۂ منوّرہ سے خطبہ پڑھتے ہوئے نہاوند تک اپنی آواز پہنچادی۔ حضورِ انور صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے قیامت تک کے واقعات بچشم ملاحظہ فرمالئے، یہ سب اسی طاقت کے کرشمے ہیں۔ آج نار (آگ) کی طاقت سے ریڈیو تار، وائرلیس، ٹیلی ویژن عجیب کرشمے دکھا رہے ہیں تو نور کی طاقت کا کیا پوچھنا۔ اس حدیث سے وہ لوگ عبرت پکڑیں جو طاقتِ اولیا کے منکر ہیں۔ (مراٰۃ المناجیح،3/308)







# کراماتِ اولیاء کا ثبوت

محمد عدنان چشتی عطاری مدنی*

زمانۂ نبوت سے آج تک اہلِ حق کے درمیان کبھی بھی اِس مسئلے میں اختلاف نہیں ہوا، سبھی کا عقیدہ ہے کہ صحابۂ کرام علیہمُ الرِّضوان اور اَولیائے عظام رحمہمُ اللہ السّلام کی کرامتیں حق ہیں۔ ہر زمانے میں اللہ والوں سے کرامات کا ظہور ہوتا رہا اور اِنْ شَآءَ اللہ قیامت تک کبھی بھی اِس کا سلسلہ ختم نہیں ہوگا۔

**کرامت کیا ہے؟** مشہور مُفَسِّر و حکیمُ الْاُمّت حضرت مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اصطلاحِ شریعت میں کرامت وہ عجیب و غریب چیز ہے جو ولی کے ہاتھ پر ظاہر ہو۔ حق یہ ہے کہ جو چیز نبی کا معجزہ بن سکتی ہے وہ ولی کی کرامت بھی بن سکتی ہے، سوا اُس معجزہ کے جو دلیلِ نبوت ہو جیسے وَحی اور آیاتِ قرآنیہ۔

(مراٰۃ المناجیح، 8/268)

**عقیدہ:** امامِ جلیل، مفتیِ جنّ و اِنس، نَجْمُ الْمِلَّۃِ وَالدِّین عمر نَسَفی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: کَرَامَاتُ الْاَوْلِیَاءِ حَقٌّ فَتَظْھَرُ الْکَرَامَۃُ عَلٰی طَرِیْقِ نَقْضِ الْعَادَۃِ لِلْوَلِیِّ مِنْ قَطْعِ مُسَافَۃِ الْبَعِیْدَۃِ فِی الْمُدَّۃِ الْقَلِیْلَۃِ ترجمہ: اولیاءُ اللہ کی کرامات حق ہیں، پس ولی کی کرامت خلافِ عادت طریقے سے ظاہر ہوتی ہے مثلاً طویل سفر کو کم وقت میں طے کرلینا۔

اس کی شرح میں حضرت امام سعدُ الدّین تفتازانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: جیسے حضرت سیّدُنا سلیمان علیہ السّلام کے درباری حضرت آصف بن بَرخیا رضی اللہ عنہ کا طویل مسافت (Long Distance) پر موجود تختِ بلقیس کو پلک جھپکنے سے پہلے لے آنا۔

(شرح عقائد نسفیہ، ص316تا318)

**بعدِ وصال بھی کرامات:** اولیاءُ اللہ سے ان کے وصال (Death) کے بعد بھی کرامات ظاہر ہوتی ہیں جیسا کہ حضرت امام ابراہیم بن محمد باجوری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: جمہور اہلِ سنّت کا یہی مؤقف ہے کہ اولیائے کرام سے ان کی حیات اور بَعْدَ الْمَمَات (یعنی مرنے کے بعد) کرامات کا ظہور ہوتا ہے (فقہ کے) چاروں مذاہب میں کوئی ایک بھی مذہب ایسا نہیں جو وِصال کے بعد اولیا کی کرامات کا انکار کرتا ہو بلکہ بعدِ وصال کرامات کا ظہور اَولیٰ ہے کیونکہ اس وقت نفس کُدورتوں سے پاک ہوتا ہے۔ (تحفۃ المرید، ص363)

**منکرِ کرامات کا حکم:** یہ عقیدہ ضروریاتِ مذہبِ اہلِ سنّت میں سے ہے لہٰذا جو کراماتِ اولیا کا انکار کرے، وہ بدمذہب و گمراہ ہے چنانچہ امامِ اہلِ سنّت، امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: کراماتِ اولیاء کا انکار گمراہی ہے۔ (فتاویٰ رضویہ، 14/324)

شَرح فقہِ اکبر میں ہے: کراماتِ اولیا قرآن و سنّت سے ثابت ہیں، مُعتزِلہ اور بدعتیوں کے کراماتِ اولیا کا انکار کرنے کا کوئی

اعتبار نہیں۔ (شرح فقہ اکبر، ص141)

**کرامت کی قسمیں:** حضرت علّامہ یوسف بن اسماعیل نَبْہانی رحمۃ اللہ علیہ نے کراماتِ اولیا کے موضوع پر اپنی کتاب "جامع کراماتِ اولیاء" کی ابتدا میں کرامت کی ستّر سے زیادہ اقسام (Types) کو بیان فرمایا ہے۔ اولیائے کرام سے ظاہر ہونے والی کرامتوں کی اَقسام اور ان کی تعداد کے متعلّق حضرت علّامہ تاجُ الدّین سُبکی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: میرے خیال میں اولیائے کرام سے جتنی اقسام کی کرامتیں ظاہر ہوئی ہیں ان کی تعداد 100 سے بھی زائد ہے۔ (طبقات الشافعیۃ الکبریٰ، 2/78)

**کراماتِ اولیا کی چند مثالیں:** مُردہ زندہ کرنا، مُردوں سے کلام کرنا، مادَر زاد اندھے اور کوڑھی کو شفا دینا، مَشرِق سے مغرب تک ساری زمین ایک قدم میں طے کر جانا، دریا کا پھاڑ دینا، دریا کو خُشک کر دینا، دریا پر چلنا، نباتات سے گفتگو، کم کھانے کا کثیر لوگوں کو کِفایَت کرنا وغیرہ۔

**قراٰن سے ثبوت:** حضرت مریم رضی اللہ عنہا کے پاس گرمی کے پھل سردیوں میں اور سردیوں کے پھل گرمی میں موجود ہوتے۔ (تحفۃ المرید، ص363) حضرت زکریّا علیہ السّلام نے حضرت مریم رضی اللہ عنہا سے پوچھا: یہ پھل تمہارے پاس کہاں سے آئے؟ تو حضرت مریم رضی اللہ عنہا نے جواب دیا: یہ اللہ پاک کی طرف سے ہیں چنانچہ فرمانِ الٰہی ہے: ﴿ كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ ۙ وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا ۚ قَالَ يٰمَرْيَمُ اَنّٰى لَكِ هٰذَا ؕ قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ ﴾ ترجمۂ کنزالایمان: جب زکریا اس کے پاس اس کی نماز پڑھنے کی جگہ جاتے اس کے پاس نیا رزق پاتے کہا اے مریم یہ تیرے پاس کہاں سے آیا بولیں وہ اللہ کے پاس سے ہے۔ (پ3، اٰل عمرٰن:37)

اصحابِ کہف کا تین سو نو (309) سال تک بغیر کھائے پیے سوئے رہنا بھی (کرامت کی دلیل) ہے۔ (تحفۃ المرید، ص363)

**حدیث سے ثبوت:** کُتُبِ اَحادیث میں کرامات پر بے شمار روایات موجود ہیں، بعض عُلَما و مُحَدِّثین نے اس موضوع پر مستقل کتابیں تحریر فرمائی ہیں۔ ایک روایت ملاحظہ فرمائیے: ہمارے پیارے نبی پاک صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے پیارے صحابی حضرت عبدُاللہ رضی اللہ عنہ کا علمِ غیب دیکھئے کہ اپنی مَوت، نَوعِیَّتِ مَوت، حُسنِ خاتمہ وغیرہ سب کی خبر پہلے سے دے دی۔ چنانچہ حضرت سیّدُنا جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: جب غَزْوَۂ اُحُد ہوا میرے والد نے مجھے رات میں بُلا کر فرمایا: میں اپنے متعلق خیال کرتا ہوں کہ نبیِّ اکرم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے صحابہ میں پہلا شہید میں ہوں گا۔ میرے نزدیک رسولُ اللہ صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے بعد تم سب سے زیادہ پیارے ہو۔ مجھ پر قرض ہے تم ادا کر دینا اور اپنی بہنوں کے لئے بھلائی کی وَصِیّت قبول کرو۔ حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ہم نے دیکھا صبح سب سے پہلے شہید وہی تھے۔

(بخاری، 1/454، حدیث:1351 مختصراً)

امیرُ المؤمنین حضرت سیّدُنا عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ ایک صالح نوجوان کی قبر پر تشریف لے گئے اور فرمایا: اے فُلاں! اللہ پاک نے وعدہ فرمایا ہے کہ ﴿ وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ ۚ ﴾ ترجمۂ کنزالایمان: اور جو اپنے رب کے حضور کھڑے ہونے سے ڈرے اس کے لیے دو جنّتیں ہیں۔ (پ27، الرحمٰن: 46) اے نوجوان! بتا تیرا قبر میں کیا حال ہے؟ اس صالح نوجوان نے قبر کے اندر سے آپ کا نام لے کر پکارا اور بُلند آواز سے دو مرتبہ جواب دیا: میرے رب نے مجھے یہ دونوں جنّتیں عطا فرما دیں۔ (حجۃ اللہ علی العالمین، ص612)

حضرت سیّدُنا سفینہ رضی اللہ عنہ کی کرامت بھی بہت مشہور ہے کہ یہ رُوم کی سَرزمین میں دورانِ سفر اسلامی لشکر سے بچھڑ گئے۔ لشکر کی تلاش میں جا رہے تھے کہ اچانک جنگل سے ایک شیر نکل کر ان کے سامنے آ گیا۔ حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ نے شیر کو مخاطب کر کے کہا: اے شیر! اَنَا مَوْلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صلَّی اللہ علیہ وسلَّم یعنی میں رسولُ اللہ صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کا غلام ہوں، میرا معاملہ اِس اِس طرح ہے۔ یہ سُن کر شیر دُم ہلاتا ہُوا ان کے پہلو میں آ کر کھڑا ہو گیا۔ جب کوئی آواز سنتا تو اُدھر چلا جاتا، پھر آپ کے بَرابَر چلنے لگتا حتّٰی کہ آپ لشکر تک پہنچ گئے پھر شیر واپس چلا گیا۔

(مشکاۃ المصابیح، 2/400، حدیث:5949)

اللہ کریم کی ان پر رحمت ہو اور ان کے صدقے ہماری بے حساب مغفرت ہو۔ اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

# غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کون ہیں؟

محمد عباس عطّاری مدنی

کچھ دوست رات کے وقت فُٹ پاتھ(Footpath) پر بیٹھے اِدھر اُدھر کی باتیں کررہے تھے اور ساتھ ہی مسجد میں محفلِ نعت کا سلسلہ جاری تھا دورانِ بیان امام صاحب نے کہا: غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "قَدَمِیْ هٰذِهٖ عَلٰی رَقَبَةِ كُلِّ وَلِیِّ اللّٰه میرا یہ قدم ہر ولی کی گردن پر ہے۔" حمّاد کہنے لگا: تم لوگوں نے سنا امام صاحب نے کیا کہا؟ سب نے کہا: نہیں، **حمّاد:** امام صاحب نے کہا کہ غوثِ اعظم کہتے ہیں: "میرا یہ قدم ہر ولی کی گردن پر ہے۔" تو یہ غوثِ اعظم کون ہیں؟ **طاہر:** حماد! مجھے بھی نہیں پتا، دوسروں نے بھی یہی جواب دیا، اگلے دن شام کے وقت اسی مسجد کے امام صاحب مسجد کی طرف جارہے تھے، اکبر نے کہا: حمّاد! غوثِ اعظم کے بارے میں امام صاحب سے پوچھ لیتے ہیں، حماد نے اپنے دوستوں سمیت امام صاحب سے ملاقات کی اور سوال کرنے کی اجازت مانگی، **امام صاحب:** جی بیٹا! بولیں، **حمّاد:** امام صاحب! غوثِ اعظم کون ہیں؟ **امام صاحب:** غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ بہت بڑے عالِمِ دین اور اللہ کے بہت بڑے ولی تھے، آپ کا نام عبدُ القادِر، کنیت ابو محمد اور لقب مُحْیُ الدِّین ہے، آپ رحمۃ اللہ علیہ یکم رمضان المبارک 470ھ بروز پیر صبحِ صادق کے وقت بغداد شریف کے علاقہ جیلان میں پیدا ہوئے اور 11 ربیعُ الآخر 561ھ میں بغداد شریف میں انتقال فرمایا۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ حَسَنی اور حُسینی سیّد تھے، **اُسامہ:** حَسَنی اور حُسینی سیّد سے کیا مراد ہے؟ **امام صاحب:** حضورِ غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا سلسلۂ نسب والد کی طرف سے حضرتِ سَیِّدُنا اِمام حسن رضی اللہ عنہ اور والدہ کی طرف سے حضرتِ سَیِّدُنا اِمام حسین رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے اس لئے آپ کو حسنی حسینی سَیِّد کہا جاتا ہے۔ (ملفوظات امیر اہلسنت، قسط:18، ص12 ملخصاً) **طاہر:** امام صاحب! ہمیں غوثِ پاک کے بارے میں اور بھی بتائیے۔ **امام صاحب:** طاہر بیٹا! غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کی دعائیں قبول ہوتی تھیں، آپ رحمۃ اللہ علیہ فرائض کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ نوافل کی بھی کثرت کیا کرتے تھے، آپ رحمۃ اللہ علیہ کے بیان میں حاضرین کی تعداد 70 ہزار تک بھی ہوا کرتی تھی، **حمّاد:** 70 ہزار؟ **امام صاحب:** جی ہاں، **حمّاد:** ماشآءَ اللہ، اچھا امام صاحب! یہ بتائیں کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کا نام عبدُ القادر ہے تو پھر انہیں "غوثِ اعظم" کیوں کہتے ہیں؟ **امام صاحب:** حمّاد بیٹا! غوث کا معنیٰ ہے "فریاد کو پہنچنے والا" چونکہ آپ رحمۃ اللہ علیہ غریبوں، مسکینوں اور حاجت مندوں کے مددگار ہیں اس لئے لوگ آپ کو "غوثِ اعظم" کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ **حمّاد:** جَزَاکَ اللہُ خَیْراً۔ امام صاحب نے غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کے مزید فضائل بیان کرتے ہوئے کہا: غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ بہت زیادہ عبادت و ریاضت اور قراٰنِ پاک کی تلاوت کیا کرتے تھے، آپ رحمۃ اللہ علیہ نے چالیس سال تک عشا کے وضو سے فجر کی نماز ادا فرمائی اور پندرہ(15) سال تک ہر رات میں ایک قراٰنِ پاک ختم کیا کرتے تھے ہمیں بھی ان کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے نمازوں کی پابندی اور قراٰنِ پاک کی تلاوت کو اپنا معمول بنانا چاہئے۔ سب نے ایک آواز ہو کر کہا: ہم سب ایسا ہی کریں گے۔

اِنْ شَآءَ اللہ



# امّی کی نصیحت

محمد بلال رضا عطاری مدنی*

**بیل نے کیا کہا؟** ولیوں کے سُلطان، حضرتِ سیّدنا غوثِ اعظم شیخ عبدُ القادِر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ الرَّبَّانِی اپنے بچپن کا ایک واقعہ بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں: ایک مرتبہ میں عَرَفہ (یعنی 9 ذُوالحِجّۃ الحرام) کے دن گاؤں گیا اور ایک بیل کے پیچھے پیچھے چلنے لگا، اچانک بیل میری طرف دیکھ کر بولا: اے عبدُ القادر! آپ کو اِس قسم کے کاموں کے لئے نہ تو پیدا کیا گیا ہے اور نہ ہی اِس کا حکم دیا گیا ہے۔ بیل کو بولتا دیکھ کر میں گھبرا گیا اور لَوٹ کر گھر آ گیا، گھر کی چھت پر چڑھا تو مجھے میدانِ عَرَفات نظر آنے لگا (حالانکہ جیلان سے میدانِ عرفات بہت دور ہے)۔ **امّی حضور سے اجازت مانگی** میں اپنی امّی جان کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا: آپ مجھے راہِ خدا میں وَقْف کر دیجئے اور علمِ دین حاصل کرنے کے لئے بغداد جانے کی اِجازت بھی عطا فرما دیجئے۔ امّی جان نے سبب دریافت فرمایا تو میں نے بیل کی گفتگو اور میدانِ عَرَفات نظر آنے کا واقِعہ سُنا دیا۔ میری بات سُن کر امّی جان نے سونے کے 40 سِکّے میری قمیص میں سی دیئے اور بغداد جانے کی اِجازت عطا فرماتے ہوئے ہر حال میں سچ بولنے کا وعدہ لے کر مجھے اَلْوَداع کہا۔ **ڈاکوؤں نے حملہ کر دیا** میں بغداد جانے والے ایک چھوٹے سے قافِلے کے ساتھ روانہ ہو گیا، راستے میں 60 ڈاکو ہمارے قافِلے پر ٹوٹ پڑے اور سارا قافلہ لُوٹ لیا لیکن کسی نے مجھے کچھ نہ کہا۔ ایک ڈاکو میرے پاس آکر پوچھنے لگا: تمہارے پاس کیا ہے؟ میں نے جواب دیا: سونے کے 40 سِکّے۔ ڈاکو بولا: کہاں ہیں؟ میں نے کہا: قمیص کے اندر سلے ہوئے ہیں۔ ڈاکو اِس بات کو مذاق سمجھتا ہوا چلا گیا، اِس کے بعد دوسرا ڈاکو آیا اور وہ بھی پوچھ گچھ کرنے کے بعد چلا گیا۔ جب یہ ڈاکو اپنے سردار کے پاس جمع ہوئے اور اُسے میرے بارے میں بتایا تو اُس نے مجھے بلا لیا، جب میں وہاں پہنچا تو وہ لُوٹا ہوا مال آپس میں بانٹ رہے تھے۔ سردار نے بھی مجھ سے رقم کا پوچھا اور میں نے وہی جواب دیا جو پہلے کو دیا تھا، چُنانچہ سردار کے حکم پر میری تلاشی لی گئی اور سونے کے 40 سِکّے بَرآمد ہوگئے، سردار نے حیران ہو کر کہا: تمہیں سچ بولنے پر کس چیز نے آمادہ کیا؟ میں نے کہا: امّی جان نے مجھ سے ہر حال میں سچ بولنے کا وعدہ لیا تھا اور میں وعدہ خِلافی نہیں کر سکتا۔ میرا جواب سُن کر سردار رو پڑا اور کہنے لگا: تم نے اپنی ماں کے وعدہ کی خلاف ورزی نہیں کی، جبکہ میں کئی سالوں سے اپنے ربّ عَزَّوَجَلَّ کے عہد کی خلاف ورزی کر رہا ہوں۔ اِس کے بعد سردار نے میرے ہاتھ پر توبہ کی، جب بقیہ ڈاکوؤں نے یہ منظر دیکھا تو بولے: آپ ڈکیتی میں ہمارے سردار تھے اب توبہ کرنے میں بھی ہمارے سردار ہیں، چنانچہ بقیہ ڈاکوؤں نے بھی توبہ کر لی اور قافِلے والوں کا مال بھی واپس کر دیا۔ یوں یہ پہلا گروہ تھا جس نے میرے ہاتھ پر توبہ کی۔ (بہجۃ الاسرار، ص167)

## حکایت سے حاصل ہونے والے مدنی پھول

**پیارے مَدَنی مُنّو اور مَدَنی مُنّیو!** دیکھا آپ نے! امّی جان کا حکم ماننے اور سچ بولنے کی بَرَکت سے نہ صرف رقم محفوظ رہی بلکہ ڈاکو توبہ کرکے نیک بن گئے۔ حضور سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم فرماتے ہیں: میں نے کبھی جھوٹ نہیں بولا، مدرسے میں پڑھتے ہوئے بھی نہیں۔ (بہجۃ الاسرار، ص167)

ہمیں بھی چاہئے کہ گھر ہو یا اسکول اور مدرسہ ہمیشہ ہر جگہ سچ بولیں نیز امّی ابّو کا ہر وہ حکم فوراً مان لیں جو شریعت سے نہ ٹکراتا ہو، کیونکہ اِسی میں ہماری دنیا و آخرت کی بھلائی ہے۔




# فیضانِ جامعۃ المدینہ

## غوثِ پاک اور علمِ دین

غوثِ پاک علیہ رحمۃ اللہ الرَّزّاق 18 سال کی عمر میں بغداد تشریف لائے اور اُس وقت کے شیوخ و ائمہ کرام، بزرگانِ دین اور محدِّثین کی خدمت کا قصد فرمایا۔ اوّلاً قراٰن کو رِوایت و دِرایت اور تجوید و قراءت کے اَسرار و رموز کے ساتھ حاصل کیا اور زمانے کے بڑے محدِّثین اور اَہلِ فضل و کمال اور مستند عُلَمائے کِرام سے سماعِ حدیث فرماکر علوم کی تحصیل و تکمیل فرمائی، حتّٰی کہ تمام اُصولی، فروعی، مذہبی اور اَخلاقی علوم میں عُلَمائے بغداد سے ہی نہیں بلکہ تمام ممالکِ اِسلامیہ کے عُلَما سے سبقت لے گئے اور سب نے آپ کو اپنا مرجَع بنالیا۔ (اخبار الاخیار، ص36 ملخصا)

حُضور غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے مدرسے میں لوگ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے تفسیر، حدیث، فقہ، علمُ الکلام پڑھتے تھے، دوپہر سے پہلے اور بعد دونوں وقت لوگوں کو تفسیر، حدیث، فقہ، کلام، اُصول اور نَحْو پڑھاتے تھے اور ظہر کے بعد مختلف قراءتوں کے ساتھ قراٰنِ مجید پڑھاتے تھے۔ (بہجۃ الاسرار، ص225 ملخصا)

علامہ شیخ عبدُ الحق محدِّث دہلوی علیہ رحمۃ اللہ القوی آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے علمی کمالات کے متعلق ایک رِوایت نقل کرتے ہیں کہ ایک روز کسی قاری نے آپ کی مجلس میں قراٰنِ مجید کی ایک آیت تلاوت کی تو آپ نے اُس آیت کی تفسیر میں پہلے ایک پھر دو اور اِس کے بعد تین یہاں تک کہ حاضرین کے علم کے مطابق گیارہ معنی اور دیگر وجوہات بیان فرمائیں جن کی تعداد 40 تھی اور ہر وجہ کی تائید میں علمی دلائل بیان فرمائے، آپ کے علمی دلائل کی تفصیل سے سب حاضرین متعجب ہوگئے۔ (اخبار الاخیار، ص11)

(اُمِّ خضر عطاریہ مدنیہ، جامعۃ المدینہ للبنات)


ماہنامہ فیضانِ مدینہ

## تاجروں کے لئے

پیون (peon) کو ٹپ (Tip) وغیرہ دینا کیسا؟ ص27
جعلی بل بنواکر میڈیکل الاؤنس لینا ص28
الیکٹرک کمپنی کا یونٹ کی الگ الگ رقم چارج کرنا ص28
قراٰن میں مذکور پیشے ص29




بکنگ کروانے اور گھر بیٹھے حاصل کرنے کے لئے
Call: 922111252882 Ext: 9229-9231
Only Sms/ Whatsapp: 923131139278
دعوتِ اسلامی کے شعبے اشاعتی ادارے مکتبۃ المدینہ سے حاصل کیجئے
www.dawateislami.net
Email: mahanama@maktabtulmadina.com




# پیرانِ پیر کی ادائیں

محمد آصف خان عطاری مدنی

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! اللہ عَزَّوَجَلَّ نے پیرِ لاثانی، شہبازِ لامکانی، غوثِ صمدانی، قطبِ ربّانی، شیخ عبد القادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کو حُسنِ اخلاق سے نوازا تھا ● آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ذکر و فکر میں مشغول رہتے ● مخلوقِ خدا کی خیر خواہی کرتے، مہربان، شفیق اور مہمان نواز تھے ● بَھْجَۃُ الْاَسْرَار میں ہے: آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ بڑے سخی تھے ● سوالی کو خالی ہاتھ نہ لَوٹاتے تھے ● مساکین اور غُربا پر بے حد شفقت فرماتے ● ضعیفوں کے ساتھ بیٹھا کرتے ● بیماروں کی عِیادت فرماتے تھے ● آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے اَصحاب میں سے کوئی حاضرِ خدمت نہ ہوتا تو اس کی خبر گیری فرماتے ● آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ہم نشین کی عزّت کرتے اور اس کے ساتھ خُندہ پیشانی سے پیش آتے، جب اُسے مَغْمُوم دیکھتے تو اس کے غم دُور فرمادیتے ● آپ کا ہر ہم نشین یہی سمجھتا کہ وہی آپ کے نزدیک مُکَرَّم ہے ● آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ہر رات دستر خوان بچھانے کا حکم دیتے اور مہمانوں کے ساتھ کھانا تناوُل فرماتے ● جب آپ کے پاس کوئی تحفہ آتا تو حاضرین میں تقسیم کردیتے ● ہدیہ قبول فرماتے اور اس کا عِوض (یعنی بدلہ) عطا فرماتے ● اپنے نفس کے لئے غصّہ نہ کرتے تھے۔ (بہجۃ الاسرار، ص199تا201، ملتقطاً) ● آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی خاموشی آپ کے کلام سے زیادہ ہوتی تھی۔ (قلائد الجواہر، ص6) ● سلام میں پہل فرمایا کرتے۔ ● آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کبھی اُمَرا ورُؤَسا کی تعظیم کے لئے کھڑے نہیں ہوئے اور نہ ہی وُزَرا وسَلاطِین کے دروازے پر گئے۔

(قلائد الجواہر، ص19، ملتقطاً)


ماہنامہ فیضانِ مدینہ (دعوتِ اسلامی) نومبر 2021ء

## ربیع الآخر کی مناسبت سے مضامین




رنگین شمارہ: 100 روپے

سادہ شمارہ: 50 روپے

بکنگ کروانے اور گھر بیٹھے حاصل کرنے کے لئے

Call: 922111252692 Ext: 9229-9231

OnlySms/ Whatsapp: 923131139278

www.dawateislami.net




حافظ عرفان حفیظ عطاری مدنی*

# کُتُب کا تعارف

**صالحین** کے تاجدار، اولیائے کرام کے سردار حضور سیّدنا غوثِ اعظم سیّد ابو محمد عبد القادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کی شخصیت بلاشبہ اولیائے کرام رحمھم اللہ السلام میں منفرد مقام رکھتی ہے۔ دنیابھر میں آپ کا فیض عام ہے۔ شرق وغرب، عرب وعجم میں آپ جہاں عاشقانِ اولیا کو دیکھیں گے وہیں آپ کو عاشقانِ غوثِ پاک ملیں گے۔ قطبِ ربّانی، محبوبِ سبحانی سیّدنا شیخ عبد القادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کے فضائل و مناقب اور کرامات پر عاشقِ غوثِ اعظم، شیخ طریقت، امیرِ اہلِ سنّت حضرت علّامہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطّار قادری رضوی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ نے تین رسائل تحریر فرمائے ہیں: **(1) مُنّے کی لاش** 18صفحات کے اس رسالے میں غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے مبارک بچپن کی 7کرامات کے ساتھ دیگر کئی کرامات ذکر کی گئی ہیں۔ معجزہ، اِرہاص، کرامت اور اِستِدراج کی تعریفات بھی درج ہیں۔ اس کا ترجمہ 14 زبانوں میں ہوچکا ہے۔ **(2) جنّات کا بادشاہ** یہ رسالہ 20صفحات پر مشتمل ہے۔ اس رسالے میں غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی کرامات کے ساتھ اللہ والوں سے مدد مانگنے کا ثبوت، اولیاء اللہ کی حیات کے دلائل، قبلہ رُو بیٹھنے کے فضائل اور جیلانی و بغدادی نسخہ بھی ذکر کیا گیا ہے۔ اس کا ترجمہ 18 مختلف زبانوں میں ہوچکا ہے۔ **(3) سانپ نُما جن** 28صفحات پر مشتمل اس رسالے میں غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ پر آنے والی آزمائشوں اور ان پر آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے صبر کا تذکرہ ہے۔ جس میں مبلّغین کے لئے بے شمار مَدَنی پھول ہیں۔ آخر میں مرشدِ کامل کی ضرورت واہمیت پر قیمتی معلومات درج کی گئی ہیں۔ نیز پیرِ کامل کی بلا اجازتِ شرعی بیعت توڑنے کے نقصانات بھی ذکر کئے گئے ہیں۔ 8 مختلف زبانوں میں یہ رسالہ دستیاب ہے۔

یہ رسائل مکتبۃ المدینہ سے ھدیۃً حاصل کئے جاسکتے ہیں اور دعوتِ اسلامی کی ویب سائٹ www.dawateislami.net سے پڑھ سکتے ہیں نیز ڈاؤن لوڈ (Download) اور پرنٹ آؤٹ (Printout) بھی کرسکتے ہیں۔

**غوثِ پاک کے حالات** امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے رسائل کے علاوہ المدینۃُ العلمیہ کے تعاون سے مکتبۃُ المدینہ نے غوثِ پاک کے حالات کے نام سے 106صفحات پر مشتمل کتاب بھی شائع کی ہے۔ جس میں آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے فضائل و مناقب و کرامات کے ساتھ آپ کی سیرتِ مبارکہ کو درج کیا گیا ہے۔ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے علمی اور عملی کمالات کا ذکر کیا گیا ہے۔ آپ کے زُہد و تقویٰ اور ملفوظات شریف بھی کتاب کی زینت ہیں۔ آپ کے بارے میں اولیائے کرام رحمھم اللہ السلام کے تأثرات بھی مذکور ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ مریدوں سے آپ کی محبت کا ذکر بھی درج کیا گیا ہے۔ **"نمازِ غوثیہ کا طریقہ"** بھی مذکور ہے۔ آخر میں حدائقِ بخشش، ذوقِ نعت، سامانِ بخشش، قبالۂ بخشش اور وسائلِ بخشش سے غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی شانِ مبارکہ میں لکھی گئی مناقب بھی درج کی گئی ہیں۔

# سلطان الاولیا حضور غوث الاعظم

ابو عبید عطاری مدنی

ایک قافلہ جیلان سے بغداد کی طرف رواں دواں تھا۔ جب یہ قافلہ ہمدان شہر سے آگے بڑھا اور کوہستانی سلسلہ میں داخل ہوا تو ڈاکوؤں کے ایک گروہ نے اس قافلہ پر حملہ کرکے اہلِ قافلہ کے مال و اسباب کو لوٹنا شروع کر دیا۔ قافلے کے ہر فرد پر خوف و ہراس چھایا ہوا تھا، کسی میں ہمت نہ تھی کہ آگے بڑھ کر ان خونخوار لٹیروں کا مقابلہ کرسکے، اس قافلے میں لگ بھگ 18 سالہ ایک خوبرو نوجوان بھی تھا، جس کے چہرے پر نہ خوف تھا نہ پریشانی کی کوئی علامت، اطمینان و سکون کا نور اس کے چہرے سے چھلک رہا تھا۔ ایک راہزن اس نوجوان کے پاس آیا اور پوچھنے لگا: تمہارے پاس بھی کچھ ہے؟ نوجوان بولا: میرے پاس چالیس دینار ہیں۔ راہزن نے تیز لہجے میں کہا: مذاق نہ کرو، سچ سچ بتاؤ؟ نوجوان نے کہا: میرے پاس واقعی چالیس دینار ہیں یہ دیکھو! میری بغل کے نیچے دیناروں والی تھیلی کپڑوں میں سلی ہوئی ہے۔ راہزن نے دیکھا تو حیران رہ گیا، پھر اس نوجوان کو اپنے سردار کے پاس لے گیا اور سارا واقعہ بیان کیا۔ سردار نے کہا: نوجوان! کیا بات ہے لوگ تو ڈاکوؤں سے اپنی دولت چھپاتے ہیں، مگر تم نے کسی دباؤ کے بغیر ہی اپنی دولت ظاہر کر دی؟ نوجوان نے کہا: میری ماں نے گھر سے چلتے وقت مجھے نصیحت فرمائی تھی کہ بیٹا! ہر حال میں سچ بولنا۔ بس! میں اپنی والدہ کے ساتھ کیا ہوا وعدہ نبھا رہا ہوں۔ نوجوان کا یہ جملہ تاثیر کا تیر بن کر لٹیروں کے سردار کے دل میں پیوست ہو گیا اور اس کی آنکھوں سے آنسو چھلکنے لگے، اس کا سویا ہوا مقدر جاگ اٹھا، لہٰذا کہنے لگا: صاحبزادے! تم کس قدر خوش نصیب ہو کہ دولت لٹنے کی پروا کئے بغیر اپنی والدہ کے ساتھ کئے ہوئے وعدے کو نبھا رہے ہو اور میں کس قدر ظالم ہوں کہ اپنے خالق و مالک کے ساتھ کئے ہوئے وعدے کو پامال کر رہا ہوں اور مخلوقِ خدا کا دل دکھا رہا ہوں۔ یہ کہنے کے بعد وہ ساتھیوں سمیت سچے دل سے تائب ہو گیا اور لوٹا ہوا سارا مال واپس کر دیا۔ (قلائد الجواہر، ص:9)

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** 18 سالہ یہ خوبرو نوجوان کوئی اور نہیں حضور غوث الاعظم حضرت شیخ سیّد عبد القادر جیلانی رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ تھے، آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ طبقۂ اولیا کے سردار ہیں، چمنستانِ صوفیا کے مہکتے پھول ہیں، اس نورانی قافلہ کے سپہ سالار ہیں جس کا ہر مسافر وفادار اور قدرت کے رازوں کا پاسدار ہے۔ آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ کی کنیت ابو محمد، نام عبد القادر جبکہ محی الدین، محبوبِ سبحانی، غوثِ اعظم، غوث الثقلین وغیرہ مشہور القابات ہیں۔ غوثیت بزرگی کا ایک خاص درجہ ہے، لفظِ غوث کے لغوی معنی ہیں "فریاد رس" یعنی فریاد کو پہنچنے والا چونکہ حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ غریبوں، بے کسوں اور حاجت مندوں کے مددگار ہیں، اسی لئے آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ کو غوثِ اعظم کے خطاب سے سرفراز کیا گیا۔ عقیدت مند آپ کو "پیرانِ پیر دستگیر" کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔ (غوث پاک کے حالات، ص:15، ملتقطاً)

آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ کا قد درمیانہ، بدن نحیف، سینہ چوڑا، داڑھی گھنی، رنگ گندمی، گردن اونچی، آنکھیں سیاہ تھیں جبکہ ابرو ملی ہوئیں تھیں۔ (نزہۃ الخاطر الفاتر، ص19)

حضور غوثِ اعظم کی ولادتِ باسعادت یکم رمضان 470 ہجری کو جیلان میں ہوئی۔ آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ نے پہلے دن ہی سے روزہ رکھا چنانچہ آپ سحری سے لے کر افطاری تک اپنی والدہ محترمہ کا دودھ نہ پیتے تھے۔ (بہجۃ الاسرار، ص:171، 172)

آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ نے ابتدائی تعلیم قصبہ جیلان میں حاصل کی، پھر مزید تعلیم کے لئے سن 488 ہجری میں بغداد تشریف لائے اور اپنے زمانہ کے معروف اساتذہ اور ائمہ فن سے اکتسابِ فیض کیا۔ آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ نے علومِ قرآن کو روایت و درایت اور تجوید و قراءت کے اسرار و رموز کے ساتھ حاصل کیا اور زمانے کے بڑے محدثین اور اہل فضل و کمال و مستند علمائے کرام سے حدیث کا سماعت فرما کر علوم کی اس شاندار طریقے سے تحصیل و تکمیل فرمائی کہ اپنے ہم عصر علماء میں نمایاں مقام پالیا بلکہ ان کے بھی مَرجع بن گئے۔ (نزہۃ الخاطر الفاتر، 20، بتغیر)

آپ رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ تیرہ (13) علوم میں تقریر فرمایا کرتے تھے۔ ایک جگہ علامہ عبد الوہاب شعرانی رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ فرماتے ہیں کہ حضور غوثِ اعظم رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہ کے مدرسہ عالیہ میں لوگ ان سے مختلف علوم و فنون پڑھا کرتے تھے۔ دوپہر سے

پہلے اور بعد دونوں وقت آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه لوگوں کو تفسیر، حدیث، فقہ، کلام، اصول اور نحو پڑھاتے تھے اور ظہر کے بعد مختلف قراءتوں کے ساتھ قرآن مجید پڑھاتے تھے۔ (الطبقات الکبری للشعرانی، ۱/۱۷۹) بلادِ عجم سے ایک سوال آیا کہ ایک شخص نے تین طلاقوں کی قسم اس طور پر کھائی ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی ایسی عبادت کرے گا کہ جس وقت وہ عبادت میں مشغول ہو تو لوگوں میں سے کوئی شخص بھی وہ عبادت نہ کر رہا ہو، اگر وہ ایسا نہ کر سکا تو اس کی بیوی کو تین طلاقیں ہو جائیں، تو اس صورت میں کون سی عبادت کرنی چاہیے؟ اس سوال سے علماءِ عراق حیران اور ششدر رہ گئے۔ اور اس مسئلہ کو انہوں نے حضور غوثِ اعظم رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه کی خدمتِ اقدس میں پیش کیا تو آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه نے فوراً اس کا جواب ارشاد فرمایا کہ وہ شخص مکہ مکرمہ چلا جائے اور طواف کی جگہ صرف اپنے لئے خالی کرائے اور تنہا سات مرتبہ طواف کر کے اپنی قسم کو پورا کرے۔ اس شافی جواب سے علماءِ عراق کو نہایت ہی تعجب ہوا کیوں کہ وہ اس سوال کے جواب سے عاجز ہو گئے تھے۔ (بہجۃ الاسرار، ص:226) آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه کا چالیس سال تک یہ معمول رہا کہ عشاء کے لئے وضو کرتے اور پوری رات عبادت میں گزار دیتے یہاں تک کہ اسی وضو سے صبح کی نماز پڑھتے۔ (بہجۃ الاسرار، ص:164) پندرہ سال تک رات بھر میں ایک قرآنِ پاک ختم کرتے رہے۔ (بہجۃ الاسرار، ص:118) آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه کا یہ فرمان آج بھی آپ کے کروڑوں عقیدت مندوں اور مریدوں کی توجہ کا مرکز اور محور ہے کہ جو کوئی مصیبت میں مجھ سے فریاد کرے یا مجھ کو پکارے تو میں اس کی مصیبت کو دور کر دوں گا اور جو کوئی میرے وسیلے سے **اللہ** تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرے گا تو **اللہ** تعالیٰ اس کی حاجت کو پورا فرما دے گا۔ (بہجۃ الاسرار، ص:197) ایک مرتبہ آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه سے کسی نے پوچھا کہ شکر کیا ہوتا ہے؟ تو آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه نے ارشاد فرمایا کہ شکر کی حقیقت یہ ہے کہ عاجزی کرتے ہوئے نعمت دینے والے کی نعمت کا اقرار ہو اور اسی طرح عاجزی کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کے احسان کو مانے اور اپنا یہ ذہن بنائے کہ شکر کرنے کا حق ادا نہیں کر پایا۔ (بہجۃ الاسرار، ص:234) آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه نے 11 ربیع الثانی 561 ہجری میں 91 برس کی عمر میں بغداد شریف میں انتقال فرمایا۔ آپ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْه کا مزارِ پُرانوار آج بھی بغدادِ معلیٰ میں مرجعِ خلائق ہے۔ (الطبقات الکبری للشعرانی، ۱/۱۷۸)

علم و حکمت کے مدنی پھول

## مسواک شریف کے فضائل پر 10 فرامینِ مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلم

﴿1﴾ **مسواک** کر کے دو رکعتیں پڑھنا بغیر **مسواک** کی 70 رکعتوں سے افضل ہے۔[1]

﴿2﴾ **مسواک** کے ساتھ نماز پڑھنا بغیر **مسواک** کے نماز پڑھنے سے 70 گنا افضل ہے۔[2] ﴿3﴾ چار چیزیں رسولوں کی سنت ہیں: (۱) عطر لگانا (۲) نکاح کرنا (۳) **مسواک** کرنا اور (۴) حیا کرنا۔[3] ﴿4﴾ **مسواک** کرو! **مسواک** کرو! میرے پاس **پیلے دانت** لے کر نہ آیا کرو۔[4] ﴿5﴾ **مسواک** میں موت کے سوا ہر مرض سے شفا ہے۔[5] ﴿6﴾ اگر مجھے اپنی اُمّت کی مشقت و دشواری کا خیال نہ ہوتا تو میں ان کو ہر وضو کے ساتھ **مسواک** کرنے کا حکم دیتا۔[6] ﴿7﴾ **مسواک** کا استعمال اپنے لئے لازم کرلو کیونکہ اس میں منہ کی صفائی ہے اور یہ رب تعالیٰ کی رضا کا سبب ہے۔[7] ﴿8﴾ وضو نصف (یعنی آدھا) ایمان ہے، اور **مسواک** کرنا نصف (یعنی آدھا) وضو ہے۔[8]

﴿9﴾ بندہ جب **مسواک** کرلیتا ہے پھر نماز کو کھڑا ہوتا ہے تو فرشتہ اُس کے پیچھے کھڑا ہو کر قراءت (قرا۔ءت) سنتا ہے، پھر اُس سے قریب ہوتا ہے یہاں تک کہ اپنا منہ اس کے منہ پر رکھ دیتا ہے۔[9] ﴿10﴾ "جس شخص نے جمعے کے دن غسل کیا اور **مسواک** کی، خوشبو لگائی، عمدہ کپڑے پہنے، پھر مسجد میں آیا اور لوگوں کی گردنوں کو نہیں پھلانگا، بلکہ نماز پڑھی اور امام کے آنے کے بعد (یعنی خطبے میں اور) نماز سے فارغ ہونے تک خاموش رہا تو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ اُس کے تمام گناہوں کو جو اُس پورے ہفتے میں ہوئے تھے، معاف فرما دیتا ہے۔" (مسند احمد بن حنبل ج ٤ ص ١٦٢ حدیث ١١٧٦٨) (مسواک شریف کے فضائل، ص2، از امیر اہلسنت)

۱: الترغیب والترھیب ج۱ ص۱۰۲ حدیث۱۸ ۲: شعب الایمان ج۳ ص۲٦ حدیث۲۷۷٤ ۳: مسند احمد بن حنبل ج۹ ص۱٤۷ حدیث۲۳٦٤۱
٤: جمع الجوامع ج۱ ص۳۸۹ حدیث۲۸۷٥ ٥: جامع صغیر ص۲۹۷ حدیث٤۸٤۰ ٦: بخاری ج۱ ص٦۳۷ ۷: مسند احمد بن حنبل ج۲ ص٤۳۸ حدیث٥۸٦۹
۸: مصنف ابن ابی شیبہ ج۱ ص۱۹۷ حدیث۲۲ ۹: البحر الزخار ج۲ ص۲۱٤ حدیث٦۰۳

# غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم

## بطورِ خیر خواہ

محمد عباس عطاری مدنی*

دَر ودیوار پَر نُور کی چادر تَنی تھی، ہدایت کے تارے صحابۂ کرام، ماہِ رسالت، تاجدارِ ختمِ نبوت صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے گِرد جُھرمٹ کئے تھے، نُورانی زبان سے نُورانی ارشاد ہوا: اَلدِّیْنُ النَّصِیْحَۃُ لِلّٰہِ وَلِرَسُوْلِہٖ وَلِاَئِمَّۃِ الْمُسْلِمِیْنَ وَلِعَامَّتِہِمْ یعنی دین خیر خواہی ہے اللہ کی اور اس کے رسول کی اور مسلمانوں کے اماموں اور عام مسلمانوں کی۔ (السنۃ لابن ابی عاصم، ص255، حدیث:1127)

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** کامل خیر خواہی میں سے یہ ہے کہ **اللہ** عزَّوَجَلَّ اور رسول صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے متعلق خالص اسلامی عقیدہ رکھیں، اسلامی حُکّام کی جائز اطاعت، علما کی تعظیم اور مسلمانوں کی خدمت کریں۔ (مراٰۃ المناجیح،6/557-558، ماخوذاً)

**مسلمانوں کے عظیم خیر خواہ** پیارے آقا صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی جانب سے ملنے والے **"خیر خواہی"** کے قیمتی موتیوں کو صحابۂ کرام علیہمُ الرِّضوان اور بُزُرگانِ دین رحمہم اللہ المبین نے اپنے اعمال وکردار کی زینت بنائے رکھا، ان موتیوں کی چمک اُن کے اخلاق وعادات سے جھلکتی رہی اور ان کی روشنی سے ہر زمانے کے ہر طبقے کے افراد فائدہ اٹھاتے رہے۔ حُضورِ غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم بھی مسلمانوں کے عظیم خیر خواہ اور بڑے ہمدرد تھے، آپ کی سیرتِ مبارکہ میں مسلمانوں کی خیر خواہی و ہمدردی کے کئی واقعات ملتے ہیں **(1) بھٹکے ہوؤں کی خیر خواہی** غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم خود فرماتے ہیں: "**اللہ تعالٰی** نے چاہا کہ میرے ذریعے مخلوقِ خدا کو نفع ملے چنانچہ میرے ہاتھ پر پانچ ہزار سے زیادہ یہودیوں اور عیسائیوں نے اسلام قبول کیا، ایک لاکھ سے زیادہ لُٹیروں اور دھوکے بازوں نے توبہ کی۔" (قلائد الجواہر، ص19) **(2) دینی طلبہ کی خیر خواہی** حضرت ابن قدامہ حنبلی علیہ رحمۃ اللہ الولی بیان کرتے ہیں کہ ہم علمِ دین کی غرض سے حضورِ غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی آخری عمر میں حاضرِ خدمت ہوئے تو آپ نے اپنے مدرسے میں ہماری رہائش کا بندوبست کیا۔ آپ ہمارا بہت خیال رکھتے تھے، کبھی ایسا ہوتا کہ اپنے بیٹے حضرت یحیٰ (رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ) کو بھیج کر ہمارے لئے روشنی و چراغ کا انتظام کر دیا کرتے تھے اور بعض اوقات تو خاص اپنے گھر سے ہمارے لئے کھانا بھجوا دیا کرتے تھے۔ (سیر اعلام النبلاء،15/183) **(3) غریب کی خیر خواہی** غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کا ایک محلّے میں جانا ہوا، آپ نے وہاں کے سب سے غریب گھر میں قیام فرمایا، معززینِ محلّہ نے بہت اصرار کیا کہ "حضور! ہمارے گھر کو رونق بخشیں" لیکن آپ وہیں مقیم رہے، چنانچہ اِرادت مندوں نے نذرانے پیش کئے، گائے، بکریاں، غلّہ، سونا، چاندی اور بہت سارا سامانِ زندگی وہاں جمع ہو گیا، آپ یہ سارا سامان اُنہی غریب میزبانوں کو عطا فرما کر تشریف لے گئے اور وہ غریب گھرانہ آپ کے قدموں کی برکت سے محلّہ کا امیر گھرانہ ہو گیا۔ (بہجۃ الاسرار، ص198، ملخصاً) **(4) محنت کشوں کی خیر خواہی** غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی بارگاہ میں سونا نذر کیا جاتا تو اُسے خادِم کے ہاتھوں لوگوں میں تقسیم کر دیا کرتے اور فرماتے: "سبزی فروش کو دے دو! نانبائی کو دے دو۔" (بہجۃ الاسرار، ص199) **(5) بھوکوں کی خیر خواہی** آپ کے گھر کے دروازے پر غلام روٹیوں کا تھال لے کر کھڑا ہو جاتا اور آواز لگاتا تھا کہ کس کو کھانا چاہئے؟ کس کو روٹی چاہئے؟ (الروض الزاہر، ص71)

کیوں نہ قاسم ہو کہ تو ابنِ ابی القاسم ہے
کیوں نہ قادر ہو کہ مختار ہے بابا تیرا
(حدائقِ بخشش، ص20)

محمد ناصر جمال عطّاری مدنی*




بیان و تدریس کے ذریعے نئی نسل میں علمِ دین کی لازوال دولت منتقل کی جاتی ہے جس کی بدولت عقائد و اعمال میں پختگی آتی ہے، اخلاق و کردار نکھرتے ہیں، معاشرے سے جہالت کے اندھیرے دور ہوتے ہیں نیز متقی، پرہیزگار اور ماہر استاد کی زیرِ تربیت رہنے والے طلبہ جس میدان میں قدم رکھتے ہیں کامیابی اُن کے قدم چومتی ہے۔ شہنشاہِ ولایت حضرت سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم نے علمِ دین کی تکمیل اور زُہد و مجاہدہ کے طویل سفر کے بعد وعظ و تدریس کا آغاز استادِ گرامی حضرت ابو سعد مُخَرِّمی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے قائم کردہ مدرسہ سے کیا۔ غوثِ پاک کے وعظ و تدریس کی شہرت کے سبب عاشقانِ علمِ دین کی تعداد اس قدر بڑھی کہ یہ مدرسہ انہیں سمونے سے قاصر رہا اسی لئے مدرسے کی توسیع کی گئی۔ (المنتظم، 18/173) حضرت سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم فقہ، حدیث، تفسیر، نحو جیسے 13 مضامین (Subjects) کی تدریس فرماتے۔ بعدِ نمازِ ظہر قراءتِ قراٰن جیسا اہم مضمون پڑھاتے۔ (قلائد الجواہر، ص 38) آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے اکتسابِ فیض کرنے والے طلبہ کی تعداد تقریباً ایک لاکھ ہے جن میں فُقَہا کی بہت بڑی تعداد شامل ہے۔ (مراۃ الجنان، 3/ 267)

**صحبتِ غوثِ اعظم کی برکت** حضرت سیّدنا عبدُ اللہ خَشّاب علیہ رحمۃ اللہ الوَہّاب علمِ نحو پڑھ رہے تھے، درسِ غوثِ اعظم کا شہرہ بھی سُن رکھا تھا، ایک روز آپ غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کے درس میں شریک ہوئے جب آپ کو نحوی نکات نہ ملے تو دل میں وقت ضائع ہونے کا خیال گزرا، اسی وقت غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم آپ کی جانب متوجہ ہوئے اور ارشاد فرمایا: ہماری صحبت اختیار کرلو ہم تمہیں (علمِ نحو کے مشہور امام) سِیْبَوَیہ (کا مثل) بنادیں گے۔ یہ سُن کر حضرت عبدُ اللہ خَشّاب نحوی علیہ رحمۃ اللہ القوی نے درِ غوثِ اعظم پر مستقل ڈیرے ڈال دیئے جس کا نتیجہ یہ ظاہر ہوا کہ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کو نحو کے ساتھ ساتھ علومِ نقلیہ و عقلیہ پر مہارت حاصل ہوئی۔ (قلائد الجواہر، ص32، تاریخ الاسلام للذھبی، 39/267) حضرت سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کے علمی موتیوں کی یہ شان تھی کہ 400 عُلَما آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی زبان سے ادا ہونے والے علم و حکمت کے لازوال موتیوں کو محفوظ کرنے کے لئے حاضر رہتے۔ (نزہۃ الخاطر الفاتر مع الطریقۃ القادریہ، ص210)

**ایک آیت کی چالیس تفاسیر بیان فرمادیں** ایک مرتبہ غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم

کسی آیت کی تفسیر بیان فرمارہے تھے، امام ابوالفرج عبدالرحمن بن جوزی علیہ رحمۃ اللہ القوی بھی اِس درس میں شریک تھے۔ حضورِ غوثِ پاک نے چالیس تفاسیر بیان فرمائیں جس میں سے 11 تفاسیر امام ابنِ جوزی علیہ رحمۃ اللہ القوی کے علم میں تھیں جب کہ 29 تفاسیر پر آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے تعجّب اور لاعلمی کا اظہار کیا پھر جب غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے فرمایا کہ اب ہم قال سے حال کی طرف چلتے ہیں، تو لوگ بہت زیادہ مُضْطَرِب ہو گئے۔ (قلائد الجواہر، ص 38) حضور غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے آخری وقت تک تدریس کا سلسلہ جاری رکھا، آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کا عہدِ تدریس 33سال پر محیط ہے۔ (المنتظم، 18/ 173، سیر اعلام النبلاء 15/ 183، الشیخ عبدالقادر الجیلانی، ص172)

**تدریسِ غوثِ اعظم کے نتائج و اثرات** آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے تلامذہ (شاگرد) بڑے بڑے عہدوں پر فائز ہوئے مثلاً سلطان نورُالدّین زنگی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے تلمیذِ غوثِ اعظم حضرت حامد بن محمود حرانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کو حرّان میں قضا (Justice) اور تدریس (Teaching) کا منصب سونپا۔ تلمیذِ غوثِ اعظم حضرت زینُ الدّین علی بن ابراہیم دمشقی علیہ رحمۃ اللہ القوی سلطان صلاحُ الدّین ایوبی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے مُشیر رہے۔ (الشیخ عبدالقادر الجیلانی، ص198) حضور غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کے طریقۂ تدریس اور اندازِ تربیت سے طلبہ میں دعوتِ دین کا جذبہ پیدا ہوا اسی جذبے کا نتیجہ تھا کہ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے شاگرد مخلوقِ خدا کو راہِ راست پر لانے، تزکیۂ نفس فرمانے اور جہالت کی تاریکی مٹانے کے لئے عالَم میں پھیل گئے۔ فیضانِ غوثِ اعظم کو دنیا بھر میں عام کرنے میں آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے تلامذہ و خُلَفا نے بھرپور کردار ادا کیا۔

(مراۃ الجنان 3/ 267، الشیخ عبدالقادر الجیلانی، ص172، 196)

سِلکِ عرفاں کی ضیا ہے یہی دُرِّ مختار
فخرِ اشباہ و نظائر بھی ہے عبدُ القادر

(حدائقِ بخشش، ص69)


ربیع الآخر کے سابقہ شمارے ڈاؤنلوڈ کرنے کے لئے دعوتِ اسلامی کی ویب سائٹ وزٹ کیجئے یا یہ QR CODE اسکین کیجئے











# غوثِ اعظم علیہ رحمۃُ اللہِ الاکرم کی تین کرامات

ابو عبید عطاری مدنی

اللہ عَزَّوَجَلَّ جسے چاہتا ہے اس پر اپنا خاص فضل فرما کر ولایت سے سرفراز فرماتا ہے اور مخلوق کے دل میں اس کی محبّت پیدا کر دیتا ہے پھر یہی محبت مخلوقِ خدا کو کھینچ کر ولایت کے ان دَرَخشاں ستاروں کے دَر پر لے آتی ہے جہاں خَلْقِ خدا کو اپنی حاجت روائی، مشکل کشائی، راہ نُمائی اور قربِ الٰہی پانے کے مختلف راستے نظر آتے ہیں، اولیائے کرام اللہ تعالٰی کی عطا سے مخلوقِ خدا کو فیض اور برکات پہنچاتے ہیں اور اسے اللہ تعالٰی سے ملا دیتے ہیں۔ خلقِ خدا کبھی اس فیض و برکت کو وَعْظ و نصیحت سے پاتی ہے، کبھی اولیاءُ اللہ کے حسنِ اخلاق اور عمل سے اپنے باطن کو روشن کرتی ہے تو کبھی یہی مخلوق اس فیض کو کرامات کی صورت میں دیکھتی ہے اور اپنے ایمان کی کلی کے کھلنے اور عقیدت کی گرہ کے مضبوط ہونے کا سامان کرتی ہے۔ غوثِ صمدانی، قطبِ ربّانی، محبوبِ سبحانی حضرت شیخ سیّد عبد القادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کی ذاتِ گرامی سے بھی بے شمار افراد نے فیض پایا ہے، پا رہے ہیں اور تا قیامت پاتے رہیں گے بلکہ اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ بروزِ قیامت بھی فیوض و برکات سے حصّہ پائیں گے۔ آپ کی ذات سے بے شمار کرامتوں کا صدور ہوا ہے ان میں سے تین کرامتیں ملاحظہ کیجئے۔

**(1) ہوا میں اڑ کر غائب ہو گیا** شیخ عبد اللہ محمد حُسینی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی بیان فرماتے ہیں: ایک مرتبہ میں اور شیخ علی بن ہیتی علیہ رحمۃ اللہ القوی حضور غوثِ اعظم علیہ رحمۃُ اللہِ الاکرم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو دیکھا کہ ایک جوان دروازے پر پڑا ہے، اس نے ہمیں دیکھتے ہی کہا: میرے لئے حضور غوثِ اعظم سے سفارش کر دینا، جب ہم اندر پہنچے تو حضور غوثِ اعظم علیہ رحمۃُ اللہِ الاکرم سے شیخ علی بن ہیتی علیہ رحمۃ اللہ القوی نے اس شخص کا ذکر کیا تو انہوں نے فرمایا: ہم نے اسے تمہیں دے دیا۔ شیخ علی بن ہیتی علیہ رحمۃ اللہ القوی نے اس جوان سے آکر یہ بیان کیا کہ میری سفارش تمہارے حق میں قبول ہو گئی ہے، وہ شخص فوراً ہوا میں اُڑ کر غائب ہو گیا، پھر ہم نے حضور غوثِ اعظم علیہ رحمۃُ اللہِ الاکرم سے اس معاملے کے بارے میں دریافت کیا تو انہوں نے ارشاد فرمایا: وہ مرد صاحبِ حال تھا، اِدھر سے گزرا اور دل میں یہ خیال لایا کہ میری مثل یہاں کوئی نہیں ہے، ہم نے اس کا حال سَلْب کر لیا (چھین لیا) اگر شیخ علی بن ہیتی نہ آتے تو وہ یوں ہی پڑا رہتا۔ (بہجۃ الاسرار، ص142، برکاتِ قادریت، ص57)

**(2) اللہ کے حکم سے مر جا** حضرتِ سیّدُنا ابو العباس احمد بن محمد رحمۃُ اللہِ تعالٰی علیہ بیان فرماتے ہیں: ایک مرتبہ حضرتِ سیّدُنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃُ اللہِ الاکرم جامع مسجد منصوری تشریف لے گئے جب واپس آئے تو چادر مبارک اُتاری اور ایک بچھو کو نکالا اور فرمایا: مُوْتِیْ بِاِذْنِ اللہِ تَعَالٰی یعنی اللہ کے حکم سے مر جا، اسی وقت وہ مر گیا، پھر ارشاد فرمایا: اے احمد! جامع مسجد منصوری سے یہاں تک اس نے مجھے 60 مرتبہ ڈنک مارا ہے۔ (برکاتِ قادریت، ص66)

**(3) قافلہ ڈاکوؤں سے بچ گیا** حضرتِ سیّدُنا ابو عَمر و عثمان اور حضرتِ سیّدُنا ابو محمد عبد الحق رحمۃ اللہ تعالٰی علیہما فرماتے ہیں کہ ہم حُضُور سیّدُنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کے دربار میں حاضر تھے، آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے وُضُو کر کے کھڑاویں (لکڑی کی بنی ہوئی چپلیں) پہنیں اور دو رکعتیں پڑھیں، بعدِ سلام ایک زوردار نعرہ لگایا اور ایک کھڑاؤں ہوا میں پھینکی، پھر دوسرا نعرہ مارا اور دوسری کھڑاؤں پھینکی، دونوں چپلیں آنًا

فاناًہماری نگاہوں سے غائب ہو گئیں، پھر تشریف فرماہوئے، ہیبت کے سبب کسی کو پوچھنے کی جُرْاَت نہ ہوئی، کچھ دن کے بعد عَجَم سے ایک قافلہ حاضرِ بار گاہ ہوا اور کہا: اِنَّ مَعَنَا لِلشَّيْخِ نَذْرًا یعنی ہمارے پاس شیخ عبد القادر کی ایک نذر ہے، ہم نے غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے اس نذر کے لینے میں اِذن طَلَب کیا، آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے فرمایا: لے لو۔ تاجروں نے ایک مَن ریشم، کچھ کپڑے کے تھان، سونا اور حُضُور غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی وہ چپلیں جو اس روز ہوا میں پھینکی تھیں پیش کیں۔ ہم نے حیرت سے پوچھا: یہ چپلیں تمہارے پاس کہاں سے آئیں؟ کہا: ہم سفر میں تھے کہ کچھ راہزن (یعنی ڈاکو) جن کے دو سردار تھے ہم پر آپڑے ہمارے مال لُوٹے اور کچھ آدمی قتل کئے اور ایک نالے میں تقسیم کو اُترے، ہم نے (آپس میں) کہا: بہتر ہو کہ اس وقت ہم اپنے شیخ حضور غوثِ اعظم کو یاد کریں اور نجات پانے پر ان کیلئے کچھ مال نذر مانیں، ہم نے حضورِ غوثِ پاک کو یاد کیا ہی تھا کہ دو عظیم نعرے سنے جن سے جنگل گونج اٹھا اور ہم نے راہزنوں کو دیکھا کہ ان پر خوف چھا گیا، ہم سمجھے ان پر کوئی اور ڈاکو آپڑے، وہ آکر ہم سے بولے، آؤ اپنا مال لے لو اور دیکھو ہم پر کیا مصیبت پڑی ہے، وہ ہمیں اپنے دونوں سرداروں کے پاس لے گئے ہم نے دیکھا وہ مَرے پڑے ہیں اور ہر ایک کے پاس ایک چپل پانی سے بھیگی رکھی ہے، پھر ڈاکوؤں نے ہمارا سارا مال لوٹا دیا۔ (بہجۃ الاسرار، ص132 ملخصاً)

قسم ہے کہ مشکل کو مشکل نہ پایا
کہا ہم نے جس وقت یاغوثِ اعظم

(ذوقِ نعت، ص126)


ہدیہ فی شمارہ: سادہ: 50 رنگین: 100
سالانہ ہدیہ مع ترسیلی اخراجات:
سادہ: 1200 رنگین: 1800
ممبر شپ کارڈ (Member Ship Card)
12 شمارے رنگین: 1100 12 شمارے سادہ: 550
نوٹ: ممبر شپ کارڈ کے ذریعے پورے پاکستان میں مکتبۃ المدینہ کی کسی بھی شاخ سے 12 شمارے حاصل کئے جاسکتے ہیں۔
بکنگ کی معلومات وشکایات کے لئے
Call: +922111252692 Ext:9229-9231
Call/Sms/Whatsapp: +923131139278
Email:mahnama@maktabatulmadinah.com
ایڈریس: ماہنامہ فیضانِ مدینہ عالمی مدنی مرکز فیضانِ مدینہ پرانی سبزی منڈی محلہ سوداگران کراچی




شاہ زیب عطاری مدنی

# ڈوبی کشتی کنارے لگی

نوید کی عادت تھی کہ ہر روز سونے سے پہلے اپنے چھوٹے بھائی جمیل کے پاس جاتا اور اس سے اچھی اچھی باتیں کرتا۔ آج بھی وہ حسبِ معمول چھوٹے بھائی کے پاس گیا اور سلام کیا: اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ! جمیل وَعَلَیْکُمُ السَّلَامُ وَرَحْمَۃُ اللہِ وَبَرَکَاتُہٗ! سلام کا جواب دیتے ہی جمیل نے کہا: بھائی! آج کلاس میں ٹیچر نے اللہ پاک کے ایک وَلی کے بارے میں بڑی پیاری سچّی حکایت سنائی تھی۔ نوید اچھا! وہ حکایت مجھے بھی سنائیں۔ جمیل ضَرور! ٹیچر نے بتایا تھا کہ چھٹی صدیِ ہجری میں اللہ پاک کے ایک ولی تھے، جن کا نام عبدُ القادر اور لَقَب غوثِ اعظم تھا۔ وہ ایک بار دریا کے پاس سے گزرے تو وہاں ایک 90 سال کی بُڑھیا کو دیکھا جو رو رہی تھی۔ آپ کے ایک مُرید نے کہا: حضور! اس بڑھیا کا ایک ہی بیٹا تھا، بے چاری نے اس کی شادی کرائی، جب دولہا نِکاح کرکے دُلہن کو اسی دریا سے کشتی کے ذریعے اپنے گھر لا رہا تھا کشتی اُلٹ گئی اور دولہا دلہن سمیت ساری بارات ڈوب گئی۔ اس واقعہ کو آج 12 سال گزر چکے ہیں مگر ماں بے چاری کا غم جاتا نہیں، روزانہ دریا پر آتی ہے اور بارات کو نہ پاکر رو رو کر چلی جاتی ہے۔ حضور غوثِ اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کو اس بڑھیا پر بڑا ترس آیا اور آپ نے اللہ پاک کی بارگاہ میں دُعا کی۔ آپ کی دُعا کی برکت سے دیکھتے ہی دیکھتے وہ کشتی اپنے تمام تر سامان، دولہا، دُلہن اور باراتیوں کے ساتھ پانی پر نظر آنے لگی اور چند ہی لمحوں میں کنارے پر آپہنچی۔ تمام باراتی سرکارِ غوثِ اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے دعائیں لے کر خوشی خوشی اپنے گھر جا پہنچے۔ آپ کی اس کرامت کو سُن کر کئی کُفّار نے اسلام قبول کرلیا۔ (غوث پاک کے حالات، ص 63)

نوید واہ بھئی! یہ تو بہت اچھی حِکایت ہے، میں آپ کو اُن بزرگ کے بارے میں کچھ اور باتیں بتاؤں جو شاید آپ کو ابھی تک پتا نہ ہوں؟ جمیل ہاں! کیوں نہیں! نوید سرکارِ غوثِ اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ بے شمار خوبیوں کے مالک تھے جیسا کہ 1 آپ کی عادت تھی کہ جب بے وُضو ہوتے تو اسی وقت وضو فرماکر دو رکعت نمازِ نَفْل پڑھ لیتے 2 15 سال تک ہر رات میں پورا قراٰنِ پاک ختم کرتے رہے 3 آپ عشا کی نماز کے لئے وُضو کرتے اور پوری رات عبادت کرتے رہتے پھر اسی وُضو سے ہی فجر کی نماز پڑھتے اور اسی طرح 40 سال تک کرتے رہے 4 بچپن ہی میں اپنی والدہ کی اجازت سے دین سیکھنے کے لئے اپنے گھر سے دُور بغداد شریف تشریف لے گئے۔ جمیل آپ کا بہت بہت شکریہ کہ آپ نے مجھے ان کے بارے میں ایسی پیاری پیاری باتیں بتائیں، لیکن یہ بھی تو بتائیں کہ آپ کو یہ سب باتیں کہاں سے پتا چلیں؟ نوید یہ سب باتیں اور بہت کچھ میں نے ایک کتاب سے پڑھا ہے جس کا نام ہے "غوثِ پاک کے حالات" اسے مکتبۃ المدینہ نے چھاپا ہے اور میرے پاس موجود ہے۔ جمیل آپ مجھے وہ کتاب دے دیں تاکہ میں بھی اسے پڑھ سکوں۔ نوید کیوں نہیں! لیکن ابھی آپ سو جائیں صُبْح فَجْر کی نماز کے بعد لے کر پڑھ لیں۔




شیخِ طریقت، امیرِ اہلِ سنّت، بانیِ دعوتِ اسلامی، حضرتِ علّامہ مولانا ابوبلال محمد الیاس عطّار قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ مدنی مذاکروں میں عقائد، عبادات اور معاملات کے متعلق کئے جانے والے سوالات کے جوابات عطا فرماتے ہیں، ان میں سے چند سوالات و جوابات ضروری ترمیم کے ساتھ یہاں درج کئے جا رہے ہیں۔

## سب غوثوں کے غوث

**سوال:** غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ فرماتے ہیں: ”میرا قدم ہر ولی کی گردن پر ہے“ آپ کا یہ فرمان آپ سے پہلے والے اولیا کیلئے ہے یا صرف بعد والے اولیا کیلئے یا سب کے لئے؟

**جواب:** اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرَّحمٰن فرماتے ہیں: ہمارے حضور (یعنی غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم) امام حَسَن عسکری رضی اللہ تعالٰی عنہ کے بعد سے سیّدنا امام مہدی رضی اللہ تعالٰی عنہ کی تشریف آوری تک تمام عالَم کے غوث اور سب غوثوں کے غوث اور سب اولیاءُ اللہ کے سردار ہیں اور ان سب کی گردن پر ان کا قدم پاک ہے۔ (فتاویٰ رضویہ، 26/559)

جو ولی قبل تھے یا بعد ہوئے یا ہوں گے
سب ادب رکھتے ہیں دل میں مِرے آقا تیرا

(حدائقِ بخشش، ص23)

وَاللہُ اَعْلَمُ وَ رَسُوْلُہٗ اَعْلَم عَزَّوَجَلَّ وَ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صلَّی اللہ تعالٰی علٰی محمَّد

## گیارھویں شریف کی حقیقت

**سوال:** گیارھویں شریف کی کیا حقیقت ہے؟

**جواب:** غوثُ الاغواث، قطبُ الاقطاب حضرتِ سیِّدُنا غوثِ پاک شیخ عبدالقادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی نے ماہِ فاخر ربیعُ الآخر میں دنیا سے پردہ (یعنی انتقال) فرمایا، اس کی یاد میں گیارھویں شریف منائی جاتی اور غوثِ پاک علیہ رحمۃ اللہ الرَّزّاق کو ایصالِ ثواب کیا جاتا ہے۔ دعوتِ اسلامی کی طرف سے بھی آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے ذکرِ خیر کیلئے اجتماعات کا اہتمام کیا جاتا ہے جن کے ذریعے اَلْحَمْدُ لِلّٰہ عَزَّوَجَلَّ نیکی کی دعوت عام کی جاتی ہے اور اسی گیارھویں شریف کی نسبت سے ربیعُ الآخر کی چاند رات سے گیارھویں رات تک روزانہ مدنی مذاکروں کا سلسلہ بھی ہوتا ہے۔

وَاللہُ اَعْلَمُ وَ رَسُوْلُہٗ اَعْلَم عَزَّوَجَلَّ وَ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صلَّی اللہ تعالٰی علٰی محمَّد

ماہنامہ فیضانِ مدینہ

## شرعی سوالات

# اَشعار کی تشریح




ابوالحسان عطاری مدنی

ماہِ فاخر ربیعُ الآخر کی گیارہ تاریخ کو حضور سیّدنا غوثِ اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کا عرس مبارک عقیدت و احترام سے منایا جاتا ہے جسے عوامی زبان میں **"گیارھویں شریف"** بھی کہتے ہیں۔ اس مناسبت سے خلیفۂ اعلیٰ حضرت، مدّاحُ الحبیب مولانا جمیل الرحمٰن قادری رضوی علیہ رحمۃ اللہ القوی کے نعتیہ دیوان **"قبالۂ بخشش"** سے منقبت کے دو اشعار مع شرح پیشِ خدمت ہیں:

> مُرِیْدِیْ لَا تَخَفْ کہہ کر تسلی دی غلاموں کو
> قیامت تک رہے بے خوف بندہ غوثِ اعظم کا

(قبالۂ بخشش، ص52)

**الفاظ و معانی: مُرِیْدِیْ لَا تَخَفْ:** اے میرے مرید! خوف نہ کر۔ **بندہ:** غلام۔

**شرح:** حضور سیّدنا غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے غلاموں کو خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں کیونکہ آپ کا فرمان ہے:

مُرِیْدِیْ لَاتَخَفْ اَللّٰہُ رَبِّیْ
عَطَانِیْ رِفْعَۃً نِلْتُ الْمَنَالِیْ

(قصیدۂ غوثیہ، مدنی پنج سورہ، ص264)

میرے مرید! خوف نہ کر، اللہ میرا رب ہے، اس نے مجھے ایسی بلندی عطا فرمائی کہ میں اپنے مقاصد کو پہنچ گیا۔

شیخِ طریقت، امیرِ اہلِ سنّت حضرت علّامہ مولانا محمد الیاس عطّار قادری رضوی دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ نے بھی اپنے ایک شعر میں اس مبارک فرمان کی طرف اشارہ فرمایا ہے:

> لَا تَخَفْ حشر میں کہتے ہوئے آجانا تم
> جیسے دنیا میں یہ ارشاد سنایا یاغوث

(وسائلِ بخشش مرمّم، ص541)

> شفا پاتے ہیں صد ہا جاں بَلَب اَمراضِ مُہلِک سے
> عجب دارُالشِّفاء ہے آستانہ غوثِ اعظم کا

(قبالۂ بخشش، ص52)

**الفاظ و معانی: صدہا:** سینکڑوں۔ **جاں بَلَب:** مرنے کے قریب۔ **اَمراضِ مُہلِک:** ہلاک کرنے والی بیماریاں۔ **دارُ الشِّفاء:** شفا خانہ۔

**شرح:** حضور سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کا آستانۂ عالیہ ایک ایسا شِفا خانہ ہے جس کی برکت سے سینکڑوں ہزاروں بیماروں کو شفا حاصل ہوتی ہے جن میں قریبُ الموت (مرنے کے قریب) لوگ بھی شامل ہوتے ہیں۔

ایک بار بغدادِ مُعلّٰی میں طاعون (Plague) کی بیماری پھیل گئی اور لوگ دھڑا دھڑ مرنے لگے۔ لوگوں نے سرکارِ بغداد حضور سیّدنا غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی خدمت میں اس مصیبت سے نجات دلانے کی درخواست پیش کی۔ ارشاد فرمایا: ہمارے مدرسے کے اِرد گِرد جو گھاس ہے وہ کھاؤ اور ہمارے مدرسے کے کنوئیں کا پانی پیو، جو ایسا کرے گا وہ ہر مرض سے شفا پائے گا۔ چنانچہ گھاس اور کنوئیں کے پانی سے شِفا ملنی شروع ہوگئی یہاں تک کہ بغداد شریف سے طاعون ایسا بھاگا کہ پھر کبھی پلٹ کر نہ آیا۔

(تفریح الخاطر فی مناقب الشیخ عبدالقادر مترجم، ص105 ملخصاً، منے کی لاش، ص7)




# اشعار کی تشریح

ابو الحسان عطاری مدنی

ربیعُ الآخر کے مہینے میں مسلمان عقیدت و احترام کے ساتھ حضور سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃُ اللہِ الاکرم کا سالانہ عُرس مبارک (یعنی گیارھویں شریف) مناتے ہیں۔ اس مناسبت سے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرَّحمٰن کے نعتیہ دیوان "حدائقِ بخشش" کا ایک شعر ضروری وضاحت کے ساتھ پیشِ خدمت ہے۔

بَہجت اس سِر کی ہے جو بَہجۃُ الْاَسرار میں ہے
کہ فلک وار مُریدوں پہ ہے سایہ تیرا

**الفاظ و معانی** بَہجت: خوشی۔ سِر: راز۔ بَہجۃُ الْاَسرار: غوثِ پاک رحمۃُ اللہِ تعالٰی علیہ کے حالات پر لکھی گئی اَوّلین اور مُستنَد ترین کتاب۔ فلک وار: آسمان کی طرح۔

**شرح** بَہجۃُ الْاَسرار نامی کتاب میں حضور سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃُ اللہِ الاکرم کا یہ فرمان نقل کیا گیا ہے کہ "میرا دستِ حمایت میرے مریدوں پر ایسے ہے جیسے آسمان زمین پر۔" اس مبارک فرمان کو سُن کر آپ کے مُرید بہت خوش ہیں۔

**بَہجۃُ الْاَسرار کے مصنف** اس مبارک کتاب کے مصنّف حضرت سیّدنا امام اَبُوالْحَسَن علی بن یوسف لَخْمی شَطْنَوفی شافعی علیہ رحمۃ اللہ القَوی ہیں۔ آپ بہت بڑے عالمِ دین و بزرگ اور بِالخصوص فنِّ قراءت کے امام تھے۔ بڑے بڑے ائمہ و عُلَمانے ان کی شاگردی اختیار کی۔

**کتاب کی اہمیت** بَہجۃُ الْاَسرار و مَعْدَنُ الْاَنْوار حضور سیّدنا غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کے حالاتِ زندگی سے متعلق اِبتدائی کتابوں میں سے ایک نہایت مُستنَد کتاب ہے۔ دو وُجوہات کی بنا پر اس کتاب کو اہمیّت حاصل ہے۔ (1) اس کتاب کے مُصنّف زمانۂ اقدس حضورِ پُرنور غوثُ الثَّقَلین رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے نہایت قریب ہیں۔ ان کے اور غوثِ پاک کے درمیان صرف دو واسطے ہیں اور آپ غوثِ پاک کے پوتے کے فیض یافتہ ہیں۔ (2) حدیث کی کتابوں کی طرح اس کتاب میں بھی روایات کو سَنَد سے بیان کیا گیا ہے یعنی غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے منسوب اقوال اور واقعات مُصنّف تک جن لوگوں کے ذریعے پہنچے ہیں ان کے نام ذکر کئے گئے ہیں۔ حالاتِ غوثِ پاک پر لکھی جانے والی اکثر کتابوں میں بَہجۃُ الْاَسرار سے اِستِفادہ کیا گیا ہے۔

**مُریدوں کے لئے بِشارتیں** اعلیٰ حضرت علیہ رحمۃ ربِّ العزت کے مذکورہ شعر میں جس فرمانِ عالیشان کی طرف اشارہ ہے، "غوث" کے 3 حروف کی نسبت سے اس سمیت تین فرامینِ غوثیہ ملاحظہ فرمایئے: (1) مجھے تاحدِّ نظر وسیع ایک رجسٹر دیا گیا جس میں میرے اَصْحاب اور قِیامت تک ہونے والے مُریدین کے نام تھے اور کہا گیا: ان سب کو تمہارے حوالے کر دیا گیا (2) مجھے میرے رب کی عزّت وجَلال کی قسم! بیشک میرا ہاتھ میرے مُرید پر ایسے ہے جیسے آسمان زمین پر (3) اگر میرا مُرید اچّھا نہیں تو کیا ہوا، میں تو اچّھا ہوں۔

(بہجۃ الاسرار، ص193)

بَلِیّات و غم واَفکار کیونکر گھیر سکتے ہیں
سَروں پر نام لیوؤں کے ہے پنجہ غوثِ اعظم کا

(قبالۂ بخشش، ص52)

# اشعار کی تشریح

حیدر علی مدنی*



1 حُسنِ نیّت ہو خطا پھر کبھی کرتا ہی نہیں

آزمایا ہے یگانہ ہے دوگانہ تیرا[1]

**الفاظ و معانی:** حُسنِ نیّت: نیک نیّتی، خلوصِ دل۔ دوگانہ: نماز کی دو رکعتیں (نمازِ غوثیہ مراد ہے)۔

**شرح:** یہ بات تجربہ شدہ ہے کہ اِخلاص کے ساتھ نمازِ غوثیہ پڑھنا رائیگاں نہیں جاتا بلکہ جس مقصد کیلئے پڑھی جائے وہ پورا ہو جاتا ہے۔

**نمازِ غوثیہ کا طریقہ:** حنفیوں کے بہت بڑے امام حضرت علّامہ علی بن سلطان قاری رحمۃ اللہ علیہ نمازِ غوثیہ کی ترکیب نقل فرماتے ہیں: دو رَکعت نَفْل یوں پڑھے کہ ہر رَکعت میں سُوْرَۃُ الْفَاتِحَہ کے بعد گیارہ بار سُوْرَۃُ الْاِخْلَاص پڑھے، سلام پھیر کر گیارہ مرتبہ دُرود و سلام پڑھے، پھر بغداد کی طرف (پاک و ہند سے بغداد شریف کی سَمت مغرب و شمال کے تقریباً بیچوں بیچ ہے) گیارہ قدم چل کر غوثِ پاک کا نام پکارے اور اپنی حاجت بیان کرے اِنْ شَآءَ اللہ وہ حاجت پوری ہو گی۔ (نزہۃ الخاطر، ص67)

**نمازِ غوثیہ مجرب عمل ہے:** حضرتِ علّامہ علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: وَقَدْ جُرِّبَ ذٰلِکَ مِرَارًا فَصَحَّ یعنی بارہا نمازِ غوثیہ کا تجربہ کیا گیا، دُرست نکلا (یعنی مقصد پورا ہوا)۔ (نزہۃ الخاطر، ص67)

2 قسمیں دے دے کے کِھلاتا ہے پلاتا ہے تجھے

پیارا اللہ ترا چاہنے والا تیرا

**شرح:** یا غوث پاک! خدائے کریم آپ سے اتنا پیار کرتا ہے کہ عہد و اِقرار لے کر آپ کو کھلاتا اور پلاتا ہے۔ پہلے مصرعے میں دراصل سیّدنا شیخ عبدُ القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک قول مبارک کی طرف اشارہ ہے۔

**فرمانِ غوث پاک:** شیخ نورُ الدّین علی بن یوسف شَطْنُوفی رحمۃ اللہ علیہ نقل فرماتے ہیں: یُقَالُ لِیْ یَاعَبْدَ الْقَادِرِ بِحَقِّیْ عَلَیْکَ کُلْ، بِحَقِّیْ عَلَیْکَ اِشْرَبْ یعنی (حضرت سیّدنا عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں) مجھے کہا جاتا ہے کہ عبد القادر! تجھے میرے حق کی قسم! کھالے، تجھے میرے حق کی قسم! پی لے۔ (بہجۃ الاسرار، ص49)

**شانِ مصطفےٰ کے مظہر:** شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ قصیدہ غوثیہ میں فرماتے ہیں:

وَکُلُّ وَلِیٍّ لَّہٗ قَدَمٌ وَّاِنِّیْ عَلٰی قَدَمِ النَّبِیِّ بَدْرِ الْکَمَالِ

یعنی ہر ولی کسی نبی علیہ السّلام کے قدم پر ہوتا ہے اور بے شک میں نبی صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے قدمِ اقدس پر ہوں جو آسمانِ کمال کے بدرِ کمال (یعنی مکمّل چاند) ہیں۔ (شرح قصیدہ غوثیہ، ص278)

نبیِّ کریم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم اپنے بارے میں فرماتے ہیں: یُطْعِمُنِیْ رَبِّیْ وَیُسْقِیْنِیْ یعنی میرا رب مجھے کھلاتا پلاتا ہے۔ (مسلم، ص429، حدیث:2566)

بے شک ہمارے حضور غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ حُضور خاتَمُ النَّبِیّٖن صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے جمال و کمال کے مظہر تھے جیسا کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ بھی فرماتے ہیں کہ مجھے کہا جاتا ہے کہ عبد القادر! تجھے میرے حق کی قسم! کھالے، تجھے میرے حق کی قسم! پی لے۔

تیری سرکار میں لاتا ہے رضاؔ اُس کو شفیع

جو مِرا غوث ہے اور لاڈلا بیٹا تیرا

(1) یہ دونوں اشعار سیدی اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے نعتیہ دیوان "حدائقِ بخشش" سے لئے گئے ہیں۔




# پنج تن پاک کی برکتوں کا شاہکار

راشد علی عطاری مَدَنی*

غوثُ الاَغواث، قُطبُ الاَقطاب، غوثِ اعظم سیّدنا شیخ عبدُ القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ اپنے والدِ ماجد کی نسبت سے حَسَنی اور والدہ مُحترمہ کی طرف سے حُسینی سیّد ہیں۔(بہجۃ الاسرار ومعدن الانوار، ص171) یوں آپ رحمۃ اللہ علیہ "نجیبُ الطرفَین" سیّد ہیں اور پنج تن پاک کا نسبی و رُوحانی فیضان لیتے ہوئے آپ رحمۃ اللہ علیہ پیارے مصطفٰے صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم، جنابِ علیُّ المرتضیٰ، سیّدہ فاطمہ بتول اور حضراتِ حَسن و حُسین رضی اللہ عنہم اجمعین کے بیٹے اور شہزادے ہیں۔ اعلیٰ حضرت، امامِ اہلِ سنّت رحمۃ اللہ علیہ نے پنج تَن پاک کی برکات و کمالات کے شاہکار اور وارثِ سیّدنا غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی اِس نسبی شان کو بڑی پیاری تشبیہات کے ساتھ اَشعار کی صورت میں بیان فرمایا ہے۔ مگر اس کمال کے ساتھ کہ ہر ہر شعر میں پنج تَن پاک کی ضیاورَعنائی کی جلوہ نُمائی ہے۔ چنانچہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

نَبوی مینھ عَلَوی فَصل بَتُولی گلشن
حَسَنی پھول حُسینی ہے مہکنا تیرا

**الفاظ و معانی: نَبوی:** نبیِّ پاک صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم سے نسبت رکھنے والا۔ **مینھ:** بارش۔ **عَلَوی:** حضرت مولا علی رضی اللہ عنہ سے نسبت رکھنے والا، ان کی اَولاد۔ **فَصل:** موسم۔ **بَتولی:** سیّدتُنا فاطمہ بتول رضی اللہ عنہا سے نسبت رکھنے والا، ان کی اَولاد۔ **حَسَنی:** امامِ حسن رضی اللہ عنہ کی اَولاد۔ **حُسینی:** امامِ حُسین رضی اللہ عنہ کی اَولاد۔

**شرح:** غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ نبیِّ کریم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے جُود و کرم کی بارش ہیں، فیضانِ علی رضی اللہ عنہ کی فصلِ بہار (Spring) ہیں اور خاتونِ جنّت، بتولِ زہرا رضی اللہ عنہا کے گلستان میں کھلنے والے حضرتِ حسن رضی اللہ عنہ کے وہ پھول ہیں جو سیّدنا حُسین رضی اللہ عنہ کی خوشبو کی طرح مہکتا ہے۔

نَبوی ظِل عَلَوی بُرج بتولی منزِل
حَسَنی چاند حُسینی ہے اُجالا تیرا

**الفاظ و معانی: ظِل:** سایہ، عکس۔ **بُرج:** سیارے کا دائرۂ گردش جسے اُس کا مقام یا گھر کہتے ہیں۔ **منزِل:** سیارے کے دَور کا ایک درجہ، چاند کا گھر۔

**شرح:** غوثُ الثَّقَلَین رحمۃ اللہ علیہ جانِ کائنات صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی رحمتوں کا سایہ ہیں، ولایتِ مولا علی رضی اللہ عنہ کے مقدّس بُرج (یعنی دائرۂ کرم) اور سیّدتُنا فاطمہ رضی اللہ عنہا کی رحمتوں سے معمور منزل میں رہنے والے حضرتِ حسن رضی اللہ عنہ کے وہ چاند ہیں جس میں سیّدنا حُسین رضی اللہ عنہ کے فیض کی مبارک روشنی ہے۔

نَبوی خُور عَلَوی کوہ بَتولی مَعْدِن
حَسَنی لعل حُسینی ہے تجلّا تیرا

**الفاظ و معانی: خُور:** سورج۔ **کوہ:** پہاڑ۔ **مَعدِن:** کان، دھات وغیرہ کے نکلنے کی جگہ۔ **لعل:** سرخ قیمتی پتھر، یاقوتِ سرخ۔ **تجلّا:** روشنی، چمک۔

**شرح:** پیرانِ پیر سیّدنا شیخ عبدُ القادر حَسنی حُسینی جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نبیِّ اَنور صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے نُور کا سورج ہیں، شیرِ خُدا مولا علی رضی اللہ عنہ کی شان و شُجاعت کا عظیم پہاڑ ہیں، سیّدۃُ النّساء رضی اللہ عنہا کی برکتوں کی کان (Mine) ہیں اور امامِ حسن رضی اللہ عنہ کے وہ یاقوت و ہیرے ہیں جس میں امامِ حُسین رضی اللہ عنہ کے نورانی جلوے کی چمک دَمک ہے۔

کیسا ہونا چاہئے؟




**بیعت کیا ہے؟** کسی پیر کامل[1] کے ہاتھوں میں ہاتھ دے کر گزشتہ گناہوں سے توبہ کرنے، آئندہ گناہوں سے بچتے ہوئے نیک اعمال کا اِرادہ کرنے اور اسے اللہ عَزَّوَجَلَّ کی مَعْرِفَت کا ذریعہ بنانے کا نام بیعت ہے۔(پیری مریدی کی شرعی حیثیت، مطبوعہ مکتبۃ المدینہ، ص3) **مقصدِ بیعت** مرید ہونے کا اصل مقصد یہ ہے کہ انسان مُرشِدِ کامل کی راہنمائی اور باطنی توجہ کی برکت سے سیدھے راستے پر چل کر اپنی زندگی شریعت وسنّت کے مطابق گزار سکے۔ پیر و مُرشد سے فیض حاصل کرنے کے لئے کچھ آداب ہیں جن کا خیال رکھنا مرید کے لئے بے حد ضروری ہے، **"مرید کو کیسا ہونا چاہئے؟"** اس بارے میں چند مدنی پھول پیش کئے جاتے ہیں:

**1** ہمیشہ پیر و مُرشِد کا باادب رہے کہ باادب ہی بانصیب ہوتا ہے اور بے ادبی کرنے والا شخص کبھی فیض نہیں پاسکتا۔ حضرت سیِّدُنا ذُوالنُّون مِصری علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: "جب کوئی مرید اَدَب کا خیال نہیں رکھتا، تو وہ لوٹ کر وہیں پہنچ جاتا ہے جہاں سے چلا تھا"(الرسالۃ القشیریۃ، باب الادب، ص319) **2** مُرشِدِ کامل کا فیض پانے کے لئے اس کی محبت کو دل و جان سے سینے میں بسالینا ضروری ہے، جیسا کہ غوثِ زماں حضرت سیِّدُنا شیخ عبد العزیز دباغ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ فرماتے ہیں: مرید پیر کی محبت سے کامل نہیں ہوتا کیونکہ مُرشد تو سب مریدوں پر یکساں شفقت فرماتے ہیں بلکہ یہ مرید کی مُرشد سے محبت ہوتی ہے جو اسے کامل کے درجے پر پہنچاتی ہے۔(کامل مرید، ص21، الابریز، 2/73، 74، 77 ملخصاً) **3** مرید اپنے مُرشد کے ہاتھ میں "مُردہ بدستِ زندہ" (یعنی زندہ کے ہاتھوں میں مُردہ کی طرح) ہو کر رہے۔(فتاویٰ رضویہ، 24/369، ملخصاً) **4** مُرشِدِ کامل کا فیض پانے کے لئے ضروری ہے کہ کبھی بھی خود کو علم و عمل میں مُرشد سے فائق (اعلیٰ) نہ جانے اگرچہ علمائے زمانہ میں شمار کیا جاتا ہو، ملفوظاتِ اعلیٰ حضرت میں ہے: لینے والے کو چاہئے کہ جب کسی چیز کے حاصل کرنے کا ارادہ کرے تو اگرچہ کمالات سے بھرا ہوا ہو، اپنے تمام کمالات کو دروازہ ہی پر چھوڑ دے اور یہ جانے کہ میں کچھ جانتا ہی نہیں۔ خالی ہو کر آئے گا تو کچھ پائے گا اور جو اپنے آپ کو بھرا سمجھے گا تو: ؎ "انائے کہ پر شد دگر چون پرد" یعنی بھرے برتن میں کوئی اور چیز نہیں ڈالی جاسکتی۔(ملفوظات اعلیٰ حضرت، ص142) **5** مُرشد کی رِضا میں اللہ عَزَّوَجَلَّ کی رِضا، مُرشِد کی ناراضی میں اللہ عَزَّوَجَلَّ کی ناراضی جانے۔(فتاویٰ رضویہ، 24/369، ملخصاً) **6** اپنے پیر پر کبھی اعتراض نہ کرے بانیِ سلسلۂ عالیہ سہروردیہ حضرت سیِّدُنا شہابُ الدین عمر سہروردی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: پیر پر اعتراض کرنے سے ڈرنا چاہئے کہ یہ مریدوں کے لئے زہر قاتل ہے، شاید ہی کوئی مرید ہو جو پیر پر اعتراض کرنے کے باوجود فلاح پاجائے۔ (عوارف المعارف، ص62) **7** اپنے مُرشد اور پیر بھائیوں سے مَحبّت کرے۔ حضرت شیخ عبد الرحمٰن جیلی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں کہ جو مرید اپنے نفس کو اپنے مُرشد اور اپنے پیر بھائیوں کی مَحبّت سے رُوگردانی کرنے (منہ پھیرنے) والا پائے تو اسے جان لینا چاہئے کہ اب اس کو اللہ تعالٰی کے دروازہ سے دُھتکارا جا رہا ہے۔ (آدابِ مُرشدِ کامل، ص53)

(بقیہ آئندہ شمارے میں)

---

[1] پیر کی چار شرائط ہیں: (1) صحیح العقیدہ سنی ہونا (2) ضروری علم کا ہونا (3) کبیرہ گناہوں سے پرہیز کرنا (4) اجازتِ صحیح متصل ہونا۔(فتاویٰ رضویہ، 21/491)




(8) پیر و مُرشد کے خلاف نہ خود بولے اور نہ ہی کسی کی بات سنے، چنانچہ حضرت سیّدنا امام عبدالوہاب شعرانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی فرماتے ہیں: مُرید کو چاہئے کہ اپنے مُرشد کی گفتگو کے علاوہ دیگر تمام لوگوں کی گفتگو سننے سے اپنے کان بند کرلے (یعنی مرشد کے خلاف باتیں کرنے والے کی گفتگو سُننا تو دُور کی بات اُس کے سائے سے بھی بھاگے) اور مرید کسی بھی ملامت کرنے والے کی ملامت کو نہ سنے یہاں تک کہ اگر تمام شہر والے لوگ کسی میدان میں جمع ہو کر اسے اپنے مُرشد سے نفرت دلائیں (اور ہٹانا چاہیں) تو وہ لوگ اس بات پر (یعنی مرید کو مُرشد سے دور کرنے پر) قدرت نہ پاسکیں۔ (انوارِ قدسیہ، جزء ثانی، ص3، کامل مرید، ص30) (9) پیر و مُرشد کی کسی بات پر "کیوں" نہ کہے اور عمل کرنے میں دیر نہ کرے بلکہ سب کاموں پر اسے تقدیم (یعنی اَوّلیّت) دے۔ حضرت سیّدنا امام عبدالوہاب شعرانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی ارشاد فرماتے ہیں: مُرید پر لازم ہے کہ وہ اپنے مُرشد کو کبھی "کیوں" نہ کہے کیونکہ تمام مشائخ کا اس بات پر اتفاق ہے کہ جس مُرید نے اپنے مُرشد کو "کیوں" کہا وہ طریقت میں کامیاب نہ ہوگا۔ (انوارِ قدسیہ، ص26)

(10) اپنے پیر کو اپنے حق میں تمام اولیائے زمانہ سے بہتر جانے۔ حضور غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم نے ارشاد فرمایا: جب تک مُرید یہ اعتقاد (یعنی یقین) نہ رکھے کہ میرا شیخ تمام اولیائے زمانہ سے میرے لئے بہتر ہے، نفع (یعنی فیض) نہ پائے گا۔ (ملفوظاتِ اعلیٰ حضرت، ص402) (11) یَکْ دَرگِیر مُحکَم گِیر (یعنی ایک دروازہ پکڑ، مضبوطی سے پکڑ) پر عمل کرتے ہوئے اپنے پیر کا دامن مضبوطی سے تھامے رکھے چنانچہ فتاویٰ رضویہ میں ہے: دوسرے کو اگر آسمان پر اُڑتا دیکھے تب بھی اپنے مُرشد کے سوا دوسرے کے ہاتھ میں ہاتھ دینے کو سخت آگ جانے، ایک باپ سے دوسرا باپ نہ بنائے۔ (فتاویٰ رضویہ، 24/369 ملخصاً) (12) اگر کوئی نعمت بظاہر دوسرے سے ملے تو اسے بھی اپنے مُرشد ہی کی عطا اور انہی کی نظرِ توجّہ کا صدقہ جانے۔ (ایضاً) (13) مال، اولاد، جان، سب ان پر تصدُّق کرنے (یعنی لُٹانے) کو تیّار رہے۔ (ایضاً) (14) ان کے حضور بات نہ کرے، ہنسنا تو بڑی چیز ہے۔ ان کے سامنے آنکھ، کان، دل ہَمہ تَن (یعنی مکمل طور پر) انہی کی طرف مصروف رکھے۔ (ایضاً) (15) پیر و مُرشد کے کپڑوں، ان کے بیٹھنے کی جگہ، ان کی اولاد، ان کے مکان، ان کے محلّے، ان کے شہر کی تعظیم کرے۔ ان کی غَیْبَت (یعنی غیر موجودگی) میں بھی ان کے بیٹھنے کی جگہ نہ بیٹھے۔ اگر وہ زندہ ہیں تو ان کی صحت و سلامتی و عافیت کی دُعا روزانہ بکثرت کرتا رہے اور اگر وصال ہو گیا تو روزانہ ان کو ایصالِ ثواب پہنچائے۔ (فتاویٰ رضویہ، 24/369 ملخصاً) اگر مُرید ان مَدَنی پھولوں کے مطابق زندگی گزارے گا تو ہر وقت اللہ و رسول عَزَّوَجَلَّ وَ صَلَّی اللہُ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم و مشائخِ کرام علیہم الرَّحمۃ کی مدد زندگی میں، نزع میں، قبر میں، حَشر میں، میزان پر، پُل صراط پر، حوضِ کوثر پر ہر جگہ اس کے ساتھ رہے گی اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ۔

مزید معلومات کے لئے مکتبۃُ المدینہ کی کتاب "آدابِ مُرشدِ کامل" اور رسائل "کامل مرید" اور "پیر پر اعتراض منع ہے" پڑھئے۔




## محبتِ مُرشد کا انوکھا انداز

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

سگِ مدینۃُ المرشد کامران عزیز عطّاری کی جانب سے میرے پیارے نگران! نگرانِ بابُ المدینہ! نگرانِ کُلی ریجن! امین بھائی کی خدمت میں:

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

حضور عرض یہ ہے کہ 3 رجبُ المرجّب 1440ھ کی شب کو مدنی مذاکرے میں امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ نے اپنا عذر بیان فرمایا کہ گھٹنے میں دَرد کی وجہ سے میں (کرسی پر) بیٹھ کر نماز پڑھ رہا ہوں، یہ سُن کر دل بہت رنجیدہ ہوا اور آنکھیں بھر آئیں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ اس کے بعد میں نے حدیثِ پاک میں پیارے آقا صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے نابینا صحابی رضی اللہ عنہ کو جو نماز (یعنی صلوٰۃُ الحاجۃ) پڑھنے کی تعلیم فرمائی تھی، [1] وہ امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کی صحت یابی کے لئے ادا کی اور اللہ پاک کی بارگاہ میں دُعا کی کہ یااللہ تو جانتا ہے کہ بندہ جس سے مَحبّت کرتا ہے اسے صحت مند اور خوش وخرم دیکھنا چاہتا ہے، میرے امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کو صحت سے نواز دے، شفا سے نواز دے، ان کا سایہ ہم پر تادیر قائم و دائم فرما، اے مالک و مولیٰ! ان کے سارے اعذار بخیر وعافیت دُور ہوں، یہ پہلے کی طرح کھڑے ہو کر نماز پڑھنے لگیں، ان پر اپنی رحمت و رضوان کی بارشیں نازل فرما، اٰمین۔ 22، 23، 24 مارچ 2019ء کو تین دن کے مدنی قافلے میں سفر کا ذہن تو تھا لیکن پختہ اِرادہ نہیں تھا، جب امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کی گھٹنے کی تکلیف کا سُنا تو میں نے نیّت کی کہ اللہ پاک کی رضا اور امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کی صحت یابی کی نیّت سے اِنْ شَآءَ اللہ مدنی قافلے میں ضَرور سفر کروں گا اور اللہ کریم کی بارگاہ میں اپنے پیارے امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے لئے دُعا کرنے کی سعادت حاصل کروں گا، خواہ میری طبیعت جیسی بھی ہو۔ آپ بھی دعائے استقامت فرمائیے گا، جَزَاکَ اللہُ خَیْرًا۔

شیخ طریقت، امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ تک یہ صَوتی پیغام پہنچا تو آپ نے اپنے ہمدرد کا شکریہ ادا کرتے ہوئے ارشاد فرمایا:

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوْلِہِ النَّبِیِّ الْکَرِیْم سگِ مدینہ محمد الیاس عطّار قادری رضوی عُفِیَ عَنْہُ کی جانب سے شہزادۂ عالی وقار! باوُضو آبرودار! سیّد کامران عزیز عطّاری کی خدمت میں: اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

مَا شَآءَ اللہ حاجی امین نے آپ کا صَوتی پیغام مجھے بھیجا، سُن کر دل باغ باغ بلکہ باغِ مدینہ ہوگیا۔ مَا شَآءَ اللہ آپ نے مجھے دعاؤں سے نوازا، صلوٰۃُ الحاجۃ پڑھی اور مدنی قافلے میں سفر کرنے کی بھی نیّت فرمائی۔ اتنی ہمدردی! اتنی ہمدردی!! اتنی ہمدردی!!! اللہ پاک آپ کو دونوں جہانوں میں شاد و آباد، پھلتا پھُولتا، مدینے کے سدا بہار پھولوں کے صدقے مسکراتا رکھے۔ وَاللہ! مجھے بڑی خوشی ہوئی، اللہ کریم آپ کو جنّتُ الفِردوس میں بے حساب داخلہ دے کر آپ کے نانا جان، رَحْمتِ عالَمیان صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے پڑوس میں جگہ عطا فرما کر آپ کو خوش کردے اور میرے حق میں بھی یہ دُعائیں قبول فرمائے، اٰمین۔ بہت بہت شکریہ، بہت بہت شکریہ، مزید دُعائیں فرماتے رہئے گا کہ میں کھڑے کھڑے نماز پڑھنے پر قادر ہوجاؤں اور میرے دیگر امراض بھی دُور ہوجائیں، تقریباً 71 سال عمر ہوگئی ہے، بس اللہ کریم کسی کا محتاج نہ کرے اپنے دَر کا محتاج رکھے۔ بے حساب مغفرت کی دُعا کا مُلتجی ہوں۔

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّد

---

(1) مکمل روایت مکتبۃُ المدینہ کی کتاب "اسلامی بہنوں کی نماز" صفحہ 189 پر موجود ہے۔

فرید

# دِلوں پر حکومت

دعوتِ اسلامی کی مرکزی مجلسِ شوریٰ کے نگران
مولانا محمد عمران عطاری

اللہ پاک کی عطا سے ہمارے غوثِ پاک علیہ رحمۃ اللہ الرزّاق پیدائشی ولی تھے، آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی بے شمار کرامتوں میں سے ایک یہ بھی تھی کہ لوگوں کے دل آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے قبضے میں تھے، چنانچہ شیخ شہابُ الدّین عمر سہروردی علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: مجھے علمِ کلام کا بہت شوق تھا، میں نے اس کی کتابیں بھی حفظ کرلیں اور اس میں خوب ماہر ہوگیا تھا۔ میرے چچا مجھے اس سے روکا کرتے۔ ایک دن وہ مجھے بارگاہِ غوثیت میں لے گئے اور راستے میں فرمایا: اے عمر! ہم اِس وقت اُن کے حضور حاضر ہونے کو ہیں جن کا دل اللہ تعالٰی کی طرف سے خبر دیتا ہے لہٰذا اُن کے سامنے احتیاط کے ساتھ حاضر ہونا تاکہ ان کے دیدار کی برکتیں پاؤ۔ وہاں پہنچ کر میرے چچا نے غوثِ پاک علیہ رحمۃ اللہ الرزّاق سے عرض کی: میرے آقا! یہ میرا بھتیجا علمِ کلام میں آلودہ ہے میں منع کرتا ہوں مگر نہیں مانتا۔ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے مجھ سے فرمایا: اے عمر! تم نے علمِ کلام میں کون سی کتاب حفظ کی ہے؟ میں نے عرض کی: فلاں فلاں کتابیں۔ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے اپنا مبارک ہاتھ میرے سینے پر پھیرا، خدا کی قسم! ہاتھ ہٹنے نہ پایا تھا کہ مجھے اُن کتابوں سے ایک لفظ بھی یاد نہ رہا اور اُن کے تمام مَطالب اللہ تعالٰی نے مجھے بُھلا دیئے اور میرے سینے میں فوراً علمِ لَدُنّی بھر دیا، تو میں آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے پاس سے علمِ الٰہی کا گویا (بیان کرنے والا) ہوکر اُٹھا اور آپ نے مجھ سے فرمایا: تمہارے بعد عراق میں کوئی اس درجہ شہرت کو نہ پہنچے گا۔ (بہجۃ الاسرار، ص70) **اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرَّحمٰن** فرماتے ہیں: اس سے بڑھ کر دِلوں پر قابو اور کیا ہوگا کہ ایک ہاتھ مار کر تمام حفظ کی ہوئی کتابیں یکسر مَحْو فرما دیں (یعنی مٹا دیں) کہ نہ ان کا ایک لفظ یاد رہے اور نہ اس علم کا کوئی مسئلہ اور ساتھ ہی علمِ لَدُنّی سے سینہ بھر دیں۔ (فتاویٰ رضویہ، 21/390)

غرض آقا سے کروں عرض کہ تیری ہے پناہ ۔۔۔ بندہ مجبور ہے خاطر پہ ہے قبضہ تیرا (حدائقِ بخشش، ص30)

(یعنی میں اپنا مطلب اور غرض حضور غوثِ پاک علیہ رحمۃ اللہ الرزّاق کی بارگاہ میں عرض کرتا ہوں اور آپ کی پناہ میں آتا ہوں کیونکہ آپ کا غلام (احمد رضا) مجبور ہے اور اس کے دل پر آپ کا قبضہ و حکومت ہے۔) **کرامت کسے کہتے ہیں؟** ولی سے جو بات خلافِ عادت صادِر ہو اُس کو کرامت کہتے ہیں۔ (بہارِ شریعت، 1/58)

کرامت کی دو قسمیں ہیں: **(1) محسوسِ ظاہری (2) معقولِ معنوی۔** عوام صرف کراماتِ محسوسہ کو جانتے ہیں جیسے کسی کو دل کی بات بتا دینا، گزشتہ و موجودہ وآئندہ غیبوں کی خبر دینا، پانی پر چلنا، ہوا پر اُڑنا، صدہا منزل (ہزاروں میل) زمین ایک قدم میں طے کرنا اور آنکھوں سے چُھپ جانا کہ سامنے موجود ہو اور کسی کو نظر نہ آئیں جبکہ کراماتِ معنویہ کو صرف خَواص پہچانتے ہیں وہ یہ ہیں کہ اپنے نفس پر شریعت کے آداب کی حفاظت رکھے، عمدہ خصلتیں (اوصاف) حاصل کرنے اور بُری عادتوں سے بچنے کی توفیق دیا جائے، تمام واجبات ٹھیک ادا کرنے پر اِلتزام (استقامت) رکھے، ان کرامتوں میں مَکْر و اِسْتِدْراج (دھوکا دہی) کو دَخل نہیں اور کرامتیں جنہیں عوام پہچانتے ہیں ان سب میں مَکْرِ نِہاں (چھپے ہوئے دھوکے) کی مُداخَلت ہوسکتی ہے پھر یہ بھی ضروری ہے کہ وہ ظاہری کرامتیں اِستقامت کا نتیجہ ہوں یا خود اِستقامت پیدا کریں ورنہ کرامت نہ ہوگی۔ (فتاویٰ رضویہ، 21/549تا550)

میرا تمام عاشقانِ رسول کو **مَدَنی مشورہ** ہے کہ وہ حضور غوثِ اعظم، پیرانِ پیر، روشن ضمیر، محبوبِ سُبحانی، شہبازِ لامکانی **حضرت سیّدنا شیخ عبدُ القادِر جیلانی** قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کے دامن کو مضبوطی سے تھام لیں اور امیرِ اہلِ سنّت، بانیِ دعوتِ اسلامی حضرتِ علّامہ مولانا **ابو بلال محمد الیاس عطّار قادری رضوی** دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے ذریعے سے سلسلۂ عالیہ قادریہ رضویہ میں داخل ہوجائیں۔

اللہ عَزَّوَجَلَّ ہمیں فیضانِ غوثِ اعظم سے مالا مال فرمائے۔ اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

# اسلامی بہنوں کے شرعی مسائل

# کیا عورت بھی پیر ہو سکتی ہے؟

## کیا عورت بھی پیر ہو سکتی ہے؟

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرعِ متین اس مسئلے کے بارے میں کہ کیا عورت بھی پیر ہو سکتی ہے اور اس سے عورتیں بیعت ہو سکتی ہیں یا نہیں؟

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْجَوَابُ بِعَوْنِ الْمَلِكِ الْوَهَّابِ اَللّٰهُمَّ هِدَايَةَ الْحَقِّ وَالصَّوَابِ

پیر کا مرد ہونا ضرور ہے لہٰذا اسلف صالحین سے آج تک کوئی عورت پیر نہیں بنی، اس لئے عورت کو پیری، مریدی کرنے کی اجازت نہیں اور نہ ہی کسی عورت کو یہ اجازت ہے کہ وہ کسی خاتون کی مریدنی بنے، لہٰذا خواتین کو بھی چاہیے کسی جامع شرائط پیرِ کامل مرد سے بیعت ہوں۔

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ عَزَّوَجَلَّ وَ رَسُوْلُهٗ اَعْلَم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ والہٖ وسلَّم

| مُصَدِّق | مُجِیْب |
|---|---|
| ابو الصالح محمد قاسم القادری | ابو حذیفہ شفیق رضا عطاری مدنی |



# آپ کے سوالات کے جوابات

## ایک پیر کا مُرید ہوتے ہوئے کسی دوسرے کی بیعت کرنا

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرعِ متین اس مسئلہ کے بارے میں کہ اگر کوئی کسی پیر کا مُرید ہو اور اب دوسرے سلسلے میں مُرید ہونا چاہتا ہو تو کیا وہ دوسرے سلسلے میں مُرید ہو سکتا ہے؟

(سائل: قاری "ماہنامہ فیضانِ مدینہ")

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْجَوَابُ بِعَوْنِ الْمَلِكِ الْوَهَّابِ اَللّٰهُمَّ هِدَايَةَ الْحَقِّ وَالصَّوَابِ

دوسرے سلسلے میں مُرید ہونے سے مراد اگر پہلے جامع شرائط پیر کی بیعت ختم کر کے، دوسرے سے مُرید ہونا ہے تو یہ ناجائز ہے، کہ کسی شرعی ضرورت کے بغیر پیر بدلنا جائز نہیں اور ضرورتِ شرعی سے مراد پہلے پیر کا جامعِ شرائط نہ ہونا ہے۔ اسی طرح پہلے جامع شرائط پیر صاحب سے اپنی بیعت قائم رکھتے ہوئے دوسری جگہ مُرید ہونے کی بھی اجازت نہیں، اس سے بھی ضرور بچنا چاہئے کیونکہ دو جگہ مُرید ہونے والا کسی طرف سے بھی فیض نہیں پاتا۔

البتہ ایک پیر کا مُرید رہتے ہوئے دوسرے پیر سے طالب ہو سکتے ہیں اور طالب ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اپنے جامعِ شرائط پیر ہی کا مُرید رہے اور دوسرے جامعِ شرائط پیر سے بھی فیض حاصل کرنے کے لئے طالب ہو جائے۔ ہاں یہ ضَروری ہے کہ اُس سے جو کچھ حاصل ہو اُسے اپنے پیر ہی کی عطا جانے۔

تنبیہ: یاد رہے کہ پیر کی چار شرائط ہیں: "1 سُنّی صحیحُ العقیدہ ہو 2 اتنا علم رکھتا ہو کہ اپنی ضروریات کے مسائل کتابوں سے نکال سکے 3 فاسقِ مُعلِن (یعنی اعلانیہ گناہ کرنے والا) نہ ہو 4 اُس کا سلسلہ نبی صلَّی اللہ علیہ وسلَّم تک متّصل ہو۔" ان میں سے ایک بھی کم ہو تو بیعت کرنا اور اس سے طالب ہونا جائز نہیں۔

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ عَزَّوَجَلَّ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَم صلَّی اللہ علیہ والہٖ وسلَّم

مفتی ابو الحسن فضیل رضا عطاری

## دیور اور جیٹھ سے پردے کا حکم

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرعِ متین اس مسئلہ کے بارے میں کہ دیور اور جیٹھ سے پردے کا کیا حکم ہے؟ اور جوائنٹ فیملی کہ جس میں سب دیور اور جیٹھ ایک ہی گھر میں رہتے ہوں، اس صورت میں ان سے پردہ کیسے کیا جائے؟ بیان فرمادیں۔

(سائلہ: بنتِ بشیر)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْجَوَابُ بِعَوْنِ الْمَلِكِ الْوَهَّابِ اَللّٰهُمَّ هِدَايَةَ الْحَقِّ وَالصَّوَابِ

دیور، جیٹھ وغیرہ غیر مَحارِم رشتہ داروں سے بھی پردہ کرنا لازم ہے بلکہ پردہ کے معاملے میں ان سے زیادہ احتیاط ہونی چاہئے کہ جان پہچان اور رشتہ داری کی وجہ سے ان کے درمیان جھجک کم ہوتی ہے، جس کی وجہ سے ایک بالکل ناواقف اجنبی کے بمقابلہ ان سے فتنوں کا اندیشہ زیادہ رہتا ہے۔ نیز جوائنٹ فیملی ہونے کی صورت میں بھی عورت کو ان سے احتیاط کرنی ہوگی، پانچ اعضا، یعنی چہرہ، ہتھیلی، گٹے، قدم اور ٹخنوں کے علاوہ بقیہ تمام اعضاء کا مکمل پردہ کرنا ہوگا۔ ان کے ساتھ خلوت یعنی تنہائی میں جمع ہونا یا ان کے سامنے اس حالت میں آنا کہ بال، گردن، ہاتھوں کی کلائی، پاؤں کی پنڈلی، پیٹ یا پیٹھ وغیرہ اعضائے سِتْر میں سے کچھ ظاہر ہو سخت حرام وگناہ ہے، یونہی ایسے باریک کپڑے پہن کر ان کے سامنے آنا کہ جن سے اعضائے سِتْر کی رنگت ظاہر ہو، یہ بھی ناجائز وگناہ ہے۔ ان سے حاجت ہو تو گفتگو کی جائے اور اس میں بھی سخت احتیاط کی جائے، ہنسی مذاق در کنار بات چیت میں بے تکلّفی بھی ہرگز نہ برتی جائے۔

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ عَزَّوَجَلَّ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَم صلَّی اللہ علیہ والہٖ وسلَّم

داؤد صاحب بازار(Market) جانے لگے تو حَسَن رَضا بھی اپنے ابّو جان کے ساتھ ہولیا۔ آج خلافِ معمول داؤد صاحب نے دودھ زیادہ خریدا تو حسن رضا نے پوچھا: ابّو جان! آج اتنا زیادہ دودھ کیوں خرید لیا ہے آپ نے؟ ابّو جان: بیٹا! آج 11 ربیعُ الآخر ہے اور اس دن سلسلۂ قادریہ کے عظیم پیشوا پیرانِ پیر حضرت سیّدُنا غوثِ اعظم عبدُ القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا عُرس مبارک منایا جاتا ہے تو ان کے عُرس کے سلسلے میں ہم بھی اپنے گھر میں نیاز (لنگر) کا اہتمام کریں گے، اس لئے آج دودھ زیادہ خریدا ہے۔

حَسَن رضا: ابّو جان! یہ "عُرس" کیا ہوتا ہے؟ ابّو جان: بیٹا!

روشن مستقبل

# بُزرگوں کا عُرس

خضر حیات عطاری مدنی

ویسے تو عُرس عربی زبان میں شادی(Marriage) کو کہا جاتا ہے، اور اسلام میں بزرگانِ دین کی سالانہ فاتحہ کی محفل جو ان کی تاریخِ وفات پر ہو اسے بھی عرس کہتے ہیں، کیونکہ ہمارے پیارے نبی حضرت محمد مصطفےٰ صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے ارشاد فرمایا کہ قبر میں جب سوالات کرنے والے فرشتے میّت کا امتحان لیتے ہیں اور وہ کامیاب ہو جاتا ہے تو وہ کہتے ہیں: نَمْ كَنَوْمَةِ الْعَرُوْسِ لَا يُوْقِظُهُ اِلَّا اَحَبُّ اَهْلِهٖ اِلَيْهِ یعنی اس دُلہن کی طرح سو جا کہ جس کو اس کے گھر والوں کے سوا کوئی نہیں جگاتا۔ (ترمذی، 2/337، حدیث:1073) تو چونکہ فرشتوں نے ان کو عَرُوس کہا ہوتا ہے اس لئے وہ دن عُرس کہلاتا ہے۔ (مراۃ المناجیح، 1/134)

اسی وجہ سے جس تاریخ کو صحابۂ کرام، تابعین، عُلَمائے دین اور اولیائے کرام میں سے کوئی اس دنیا سے رُخصت ہوئے ہوتے ہیں اس تاریخ کو عقیدت مندوں کی ایک تعداد ان کے مزارات پر حاضری دیتی ہے اور فیض یاب ہوتی ہے، ان سے محبّت رکھنے والے مسلمان ان کے ایصالِ ثواب کے لئے مزارات کے قریب اور دیگر مقامات پر دینی محافل کا اہتمام کرتے ہیں جن میں تلاوت و نعت اور ذِکر و اَذْکار کے علاوہ عُلَما و مُبَلِّغِیْن بیانات کے ذریعے اللہ پاک کے اَحکامات، اس کے پیارے حبیب صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی سنّتوں، صاحبِ مزار کا تعارف، ان کی سیرت کے بارے میں بتاتے اور بزرگوں کی تعلیمات لوگوں میں عام کرتے ہیں۔ انہی محفلوں کو "بزرگوں کا عُرس" کہا جاتا ہے۔ 11 ربیعُ الآخر کو سلسلۂ قادریہ کے عظیم پیشوا پیرانِ پیر سیدنا غوثِ اعظم عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا عُرس مبارک بڑے ہی ادب و احترام سے منایا جاتا ہے، کئی عاشقانِ غوثِ اعظم اس کو بڑی گیارھویں شریف بھی کہتے ہیں۔ ابّو جان! عُرس منانے سے ہمیں کیا فائدہ حاصل ہوتا ہے؟ حَسَن رضا نے سوال کیا۔

ابّو جان: آپ نے بہت ہی اچھا سوال کیا، حسن بیٹا! اللہ پاک کے نیک بندوں کا عرس منانے کے ہمیں بہت سارے فائدے حاصل ہوتے ہیں: (1) سب سے بڑا فائدہ تو یہ ہے کہ اس سے

ہم پر اللہ پاک کی رحمت نازل ہوتی ہے، روایت میں ہے: اللہ کے نیک بندوں کے ذِکر کے وقت اللہ کی رحمت نازل ہوتی ہے۔ (حلیۃ الاولیاء، 7/335، رقم:10750) 2 ان کا ذکرِ خیر کرنے اور سننے سے ہمارے دل میں نیک بندوں کی مَحبّت پیدا ہوتی ہے۔ جس کا فائدہ یہ ہوگا کہ کل قیامت میں ہم اللہ کے ان پیاروں کے ساتھ ہوں گے کیونکہ جو اللہ کی رضا کے لئے کسی سے مَحبّت رکھے وہ قیامت کے دن اسی کے ساتھ ہوگا۔ 3 عرس منانے کی برکت سے ہمیں بزرگوں اور نیک بندوں کی زندگی کے بارے میں معلومات (Information) حاصل ہوتی ہیں کہ انہوں نے کس طرح اللہ پاک اور اس کے پیارے حبیب صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی اطاعت و فرمانبرداری میں اپنی زندگی گزاری 4 اسی طرح ان کے تقویٰ و پرہیز گاری اور علم و عمل کے واقعات سُن کر ہمارے اندر بھی تقویٰ و پرہیز گاری اور علم و عمل کا جذبہ بیدار ہوتا ہے۔ اللہ کریم ہمیں بھی بزرگوں سے مَحبّت کا اظہار اور ان کی برکتیں پانے کے لئے ان کا عرس منانے کی توفیق عطا فرمائے۔ اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم




# غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کی چار نصیحتیں

بلال حسین عطاری مدنی

بزرگانِ دین رحمھم اللہ المبین کے فرامین ہمارے لئے زندگی کے کثیر شعبہ جات میں راہنمائی مہیا کرتے ہیں، ان نفوسِ قُدسیہ کی طویل زندگیاں دنیا کے نشیب و فراز سے گزری اور دینداری سے واقفیت میں بیتی ہوتی ہیں، اسی لئے ان کے فرامین بھی سالہا سال کے تجربات کا نچوڑ ہوتے ہیں، آیئے حضور غوثِ پاک علیہ رحمۃ اللہ الرزاق کے چار فرامین پڑھتے اور نصیحت حاصل کرتے ہیں:

## (1) لوگوں کی چار قسمیں

لوگ چار طرح کے ہوتے ہیں:

**ایک** وہ جن کے پاس نہ زَبان ہوتی ہے (جس کے ساتھ حکمت کی باتیں کرسکیں) نہ دل (جو علم و معرفت اور اسرارِ الٰہی کا محل ہو)، ایسے عامی، غافل، غبی اور ذلیل شخص کی اللہ پاک کے یہاں کوئی قدر و منزلت نہیں، ایسے لوگ تو بُھوسے کی مانند ہیں۔ ان کی صُحبت سے بچنا لازم ہے ہاں اگر تم عالمِ دین اور نیکی کی دعوت دینے والے مُبلّغ ہو تو بیشک ایسے لوگوں کی صحبت اختیار کرو، انہیں اللہ پاک کی اطاعت کی دعوت دو اور گناہوں سے ڈراؤ تو تم مجاہد قرار پاؤ گے۔ رسولِ صابر و شاکر، محبوبِ ربِّ قادِر صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے فرمایا: اگر اللہ پاک تمہارے ذَرِیعے کسی ایک شخص کو ہدایت عطا فرمائے تو یہ تمہارے لئے اس سے اچھا ہے کہ تمہارے پاس سُرخ اُونٹ ہوں۔ (مسلم، ص1007، حدیث:6223)

**دوسری** قسم ان لوگوں کی ہے جن کے پاس زَبان تو ہے لیکن دل نہیں، علم و عمل کی نصیحت کے سلسلے میں بڑی حکیمانہ گفتگو کرتے ہیں مگر خود اس پر عمل نہیں کرتے، دوسروں کو خدا کی طرف بلاتے ہیں لیکن خود اُس (کے حکم پر عمل) سے بھاگتے ہیں، غیبت کی مذمّت کرتے ہیں لیکن خود اس میں مشغول رہتے ہیں، لوگوں کے سامنے اپنی پارسائی کا اظہار کرتے ہیں لیکن تنہائی میں بڑے بڑے گناہ کرکے اللہ پاک سے جنگ کا اعلان کرتے ہیں، ایسے لوگ دَرحقیقت انسانی لباس میں مَلبوس بھیڑیئے ہیں، ایسوں سے دُور بھاگو اور ان کے شَر سے اللہ پاک کی پناہ طلب کرو۔

**تیسری** قسم ایسے لوگوں کی ہے جن کے دل تو ہیں لیکن زَبانیں نہیں (یعنی ان کے دل علم و عرفان کے انوار سے روشن ہیں لیکن وہ ان کی تشریح کے مجاز نہیں بلکہ منہ پر خاموشی کا تالا لگا ہوا ہے تاکہ لوگوں کے اختلاط اور ان سے گفتگو سے محفوظ رہیں)۔ یہ ایمان دار لوگ ہیں، اللہ پاک نے انہیں مخلوق سے چُھپا رکھا ہے اور ان پر پردہ ڈال دیا ہے۔ اللہ تعالٰی نے انہیں ان کے نفس کے عُیوب سے آگاہ فرمادیا ہے اور عُجب و ریا کی باریکیوں سے آگاہ کرتے ہوئے ان کے دِلوں کو روشن کردیا ہے۔ انہیں یقین ہو چکا ہے کہ خاموشی اور گوشہ نشینی میں ہی سلامتی ہے۔ ایسے لوگوں کی صُحبت اور خدمت کو لازِم پکڑلو اللہ تعالٰی تمہیں بھی اپنے نیک لوگوں میں شامل کرلے گا، اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ۔

چوتھی قسم ان لوگوں کی ہے جن کے پاس زَبان اور دل دونوں موجود ہیں۔ ایسے لوگ اللہ تعالیٰ اور اس کی نشانیوں سے واقف ہوتے ہیں۔ اللہ پاک نے انہیں اُن رازوں پر آگاہ فرمایا ہے جو دوسرے لوگوں سے پوشیدہ ہیں اور انہیں انبیا و مرسلین علیہمُ الصّلوٰۃ وَالتّسلیم کا جانشین ہونے کا مرتبہ حاصل ہے۔ ان حضرات کو وہ بُلند و بالا مقام حاصل ہے جس سے اوپر صرف مقامِ نُبوّت ہے۔

میں نے انسانوں کی چاروں قسمیں تمہارے سامنے بیان کر دی ہیں، اگر تم صاحبِ فکر و نظر ہو تو ان میں غور کرو۔

اللہ پاک ہمیں ایسی باتوں کی توفیق عطا فرمائے جو دنیا و آخرت میں اس کی محبوب اور پسندیدہ ہیں۔

(شرح فتوح الغیب (مترجم)، ص356 ملخصاً)

## (2) فرائض کو چھوڑ کر نوافل پر توجہ نہ دے

ارشادِ غوث الاعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم: مؤمن کو چاہئے کہ پہلے فرائض و واجبات ادا کرے پھر سُنّتوں میں مشغول ہو، اس کے بعد نوافل کی طرف توجّہ کرے۔ فرائض نہ پڑھنا اور سُنن و نوافل میں مصروف ہونا حَماقت اور رَعُونت ہے۔ اگر فرائض چھوڑ کر سُنن و نوافل بجالائے گا تو نامقبول ہوں گے بلکہ اسے ذلیل کیا جائے گا۔ اس آدمی کی مثال اس شخص کی سی ہے جسے بادشاہ اپنی خدمت پر مامور کرے لیکن وہ اسے چھوڑ کر اس کے غلام کی خدمت میں مشغول ہو جائے۔

(شرح فتوح الغیب (مترجم)، ص511)

## (3) زیادہ سونے کی مذمت

غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ فرماتے ہیں: جو شخص بیداری کے بجائے نیند کو اختیار کرے وہ نہایت اَدنیٰ اور ناقص چیز کو پسند کرتا ہے، نیند چونکہ موت کی بہن ہے اس لئے وہ تمام مصلحتوں سے بے خبر ہو کر مُردوں سے ملنا چاہتا ہے۔ اللہ پاک نیند سے پاک ہے کیونکہ وہ تمام نقائص سے پاک ہے، ملائکہ بھی بارگاہِ ربُّ العزّت کے قریب ہونے کی وجہ سے نیند سے دور ہیں نیز جنّتیوں پر بھی نیند طاری نہیں ہوگی سب بھلائیاں بیداری میں اور سب بُرائیاں اور مصلحتوں سے بے خبری نیند میں ہے۔ جو شخص اپنی خواہش کے مُطابق ضَرورت سے زیادہ کھانے پینے اور نیند میں مصروف رہے گا تو اس کے ہاتھ سے بہت سی بھلائیاں نکل جائیں گی۔

(شرح فتوح الغیب (مترجم)، ص518 ملخصاً)

دن لَہو میں کھونا تجھے، شب صبح تک سونا تجھے
شرمِ نبی خوفِ خدا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

## (4) دُعا مانگنے کی ترغیب

گیارھویں والے پیر غوثِ اعظم دستگیر علیہ رحمۃ اللہ القدیر فرماتے ہیں: یہ نہ کہو کہ میں خدا سے دُعا نہیں مانگتا کیونکہ اگر وہ چیز میری قسمت میں ہے تو مل ہی جائے گی دُعا کروں یا نہ کروں! اور اگر وہ چیز میری قسمت میں نہیں تو میرا سوال مجھے وہ چیز نہیں دِلا سکتا۔ دنیا و آخرت کی بھلائی میں سے جس چیز کی ضرورت ہو اس کا سوال کرو جب کہ وہ چیز حرام یا باعثِ فساد نہ ہو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے تمہیں دُعا مانگنے کا حکم دیا ہے اور اس کی ترغیب دلائی ہے۔ قراٰنِ پاک میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے: ﴿اُدْعُوْنِیْۤ اَسْتَجِبْ لَكُمْ﴾ ترجمۂ کنزالایمان: مجھ سے دعا کرو میں قبول کروں گا۔ (پ24، المؤمن: 60) نیز فرمایا گیا: ﴿وَ سْــٴَـلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ﴾ ترجَمۂ کنزالایمان: اور اللہ سے اس کا فضل مانگو۔

(پ5، النسآء: 32) (شرح فتوح الغیب (مترجم)، ص666 ملخصاً)

### امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کی تحریر کا عکس

اللہ
ہمیشہ نارِ جہالت سے بچائے
اور رحمت سے مولیٰ کی جنّت میں رہیے
- المتوفیٰ -
19 صفر المظفر



# غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی 7 نصیحتیں

اویس یامین عطاری مدنی*

محبوبِ سبحانی، قُطبِ ربّانی، حُضور غوثِ پاک شیخ عبدُالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی اللہ کریم کی عبادت اور لوگوں کی اصلاح کرتے ہوئے گزری ہے۔ آپ طویل عرصے تک اپنے ملفوظات (Sayings)، تالیفات (Books) اور بیانات (Speeches) کے ذریعے لوگوں کو گُمراہی سے بچاتے اور راہِ ہدایت پر گامزن فرماتے رہے، چنانچہ ”اَخْبَارُ الْاَخْیَار“ میں ہے کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی عمر مُبارک کے 33 سال دَرس وتدریس اور فتویٰ نَویسی میں بَسر فرمائے، جبکہ 40 سال مخلوقِ خدا کو وَعظ و نصیحت فرماتے رہے۔ (اخبار الاخیار، ص9)

شیخ عبدُالحق محدّثِ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اِرشاد فرماتے ہیں: حضرت شیخ (عبدُالقادر جیلانی) رحمۃ اللہ علیہ کی کوئی محفل ایسی نہ ہوتی جس میں غیر مسلم، آپ کے دَستِ مبارک پر دولتِ ایمان سے مُشرَّف نہ ہوتے اور نافرمان، ڈاکو، گُمراہ اور بد مذہب اَفراد، آپ کے ہاتھ پر تائب نہ ہوتے۔ جب پانچ سو (500) سے زیادہ غیر مسلم اور لاکھوں سیاہ کار آپ رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ پر تائب ہو چکے اور بداَعمالیوں سے باز آچکے تھے تو دیگر لوگوں کے بارے میں کیا کہا جاسکتا ہے؟ (یعنی ہر ایک ہی آپ کے فرامینِ مُبارکہ سے مُسْتَفِیْد ہوتا تھا) (اخبار الاخیار، ص13)

غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کے مبارک ملفوظات ہر عام و خاص کے لئے مشعلِ راہ کی حیثیت رکھتے ہیں، آیئے آپ رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظات میں سے 7 فرامین ملاحظہ کرتے ہیں:

**1 رضائے الٰہی پر راضی رہئے:** ایک مسلمان کو اللہ کریم کی رضا پر راضی رہنا چاہئے کہ نعمتیں بھی اُسی کی دی ہوئی ہیں اور آزمائشیں بھی اُسی کی طرف سے آتی ہیں، مگر انسان نعمتیں سمیٹتے وقت تو ربِّ کریم کی رضا پر راضی رہتا ہے لیکن آزمائش کے وقت شِکْوہ و شکایت زبان پر لے آتا ہے۔ حُضور غوثِ پاک شیخ عبدُالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ ربِّ کریم کی رضا پر راضی رہنے کے بارے میں فرماتے ہیں: (اے اللہ کے بندے!) اگر تیری قسمت میں نعمت کا ملنا ہے تو وہ تجھے ضرور مل کر رہے گی، چاہے تُو اس کو طلب کرے یا ناپسند کرے! اور اگر تیری قسمت میں مصیبت و تکلیف ہے اور تیرے لئے اس کا فیصلہ ہو چکا ہے، تُو خواہ اسے ناپسند کرے یا اس سے بچنے کی دعا کرے تو بھی وہ مصیبت تجھ پر آکر رہے گی۔ اپنے تمام اُمور اللہ پاک کے حوالے کر دے، اگر تجھے نعمتیں عطا ہوں تو شکر ادا کر اور اگر آزمائش کا سامنا ہو تو صبر کر۔ (فتوح الغیب مع قلائد الجواہر، ص24 ماخوذاً)

**2 خوفِ خدا:** پیارے اسلامی بھائیو! گناہوں سے بچنے اور نیک اعمال کرنے کے لئے خوفِ خدا کا ہونا بے حد ضَروری ہے، کیونکہ جب تک خوفِ خدا نہیں ہو گا گناہوں سے بچنا اور نیک اعمال کرنا دُشوار ہے۔ حُضور غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اے اللہ کے بندے! تُو اللہ کریم سے بے خوف نہ ہو بلکہ خوف کو لازم پکڑ لے، اگر اللہ پاک جنّت اور جہنم کو پیدا نہ فرماتا تب بھی اس کی ذات اس بات کی

مستحق تھی کہ اس سے خوف کیا جائے اور اسی سے اُمید رکھی جائے۔ اس کی اطاعت کر، اس کے احکام بجالا اور اس کی ممنوعات (یعنی منع کردہ کاموں) سے باز رہ، تُو اس کی بارگاہ میں توبہ کر اور اس کے سامنے خُوب خُوب عاجزی اور گریہ وزاری کر اور جب تُو صدقِ دل سے توبہ کرے گا اور اعمالِ صالحہ پر ہمیشگی اِختیار کرے گا تو اللہ کریم تجھے نَفْع عطا فرمائے گا۔ (الفتح الربانی، ص75 ملخصاً)

**3 مبلغ کو باعمل ہونا چاہئے:** اگر نیکی کی دعوت دینے اور بُرائی سے منع کرنے والا خود باعمل ہوگا تو اس کی بات میں بھی اثر ہوگا، لہٰذا اپنی بات میں تاثیر پیدا کرنے کے لئے ہمیں اپنی عملی حالت بھی دُرست کرنی ہوگی۔ حُضور غوثِ پاک شیخ عبدُالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ اِرشاد فرماتے ہیں: خود عمل کئے بغیر، دوسروں کو نصیحت کرنا، کچھ اہمیت (Importance) نہیں رکھتا۔ خود عمل نہ کرکے دوسروں کو نصیحت کرنا ایسا ہی ہے جیسے بغیر دروازے کا گھر ہو اور اس میں ضروریاتِ خانہ داری بھی نہ ہوں اور ایسا خزانہ ہے جس میں سے کچھ خرچ نہ کیا جائے اور یہ ایسے دعوے کی طرح ہے جس کا کوئی گواہ نہیں۔ (الفتح الربانی، ص78 ملخصاً)

**4 فکرِ آخرت:** فکرِ آخرت سے غافل لوگوں کو تنبیہ کرتے ہوئے حُضور غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ اِرشاد فرماتے ہیں: (اے نادان انسان!) ذرا غور کر! جب اس فنا ہونے والی دُنیا کا حُصُول بغیر محنت و مَشقّت کے ممکن نہیں ہے (یعنی دُنیا کی فانی نعمتوں کیلئے محنت کرنی پڑتی ہے) تو وہ چیز جو اللہ کریم کے پاس ہے (اور ہمیشہ رہنے والی ہے) اس کا بغیر ریاضت و محنت کے ملنا کس طرح ممکن ہے؟ (الفتح الربانی، ص222 ملخصاً)

**5 توبہ:** انسان سے گناہ ہو ہی جاتے ہیں، لیکن اس پر ہمیشگی اختیار کرلینا اور توبہ کو بالکل بُھول جانا بڑی بدنصیبی ہے۔ پیروں کے پیر، روشن ضمیر، شیخ عبدُالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اے مسلمانو! جب تک زندگی کا دروازہ کُھلا ہے اس کو غنیمت سمجھو کہ وہ عنقریب تم پر بند کردیا جائے گا، جب تک نیک عمل کرنے کی قُدرت رکھتے ہو، اس کو غنیمت سمجھو اور جب تک توبہ کا دروازہ کھلا ہوا ہے اسے غنیمت سمجھو اور اس میں داخل ہوجاؤ۔ (الفتح الربانی، ص29)

**6 خوابِ غفلت سے بیداری:** موت سے غافل اور لمبی امیدیں لگائے رکھنے والے شخص کو حُضُور غوثِ پاک شیخ عبدُالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ خوابِ غفلت سے بیدار کرتے ہوئے فرماتے ہیں: اے اللہ پاک کے بندے! اپنی اُمیدوں کے چراغ گُل کر! اپنی حرص کی چادر کو لپیٹ! اور دنیا سے رُخصت ہونے والے کی سی نماز پڑھا کر (یعنی ہر نماز کو آخری نماز سمجھ کر پڑھا کر) یادرکھ! مؤمن کے لئے یہ مُناسب نہیں ہے کہ وہ اس حال میں سوئے کہ اس کی تحریر شُدہ وصیّت اس کے سرہانے نہ رکھی ہو۔ اے بندے! تیرا کھانا پینا، اہل و عیال میں رہنا سہنا اور اپنے دوست اَحْباب سے مِلنا مِلانا ایک رخصت ہونے والے شخص کی طرح ہونا چاہئے، اس لئے کہ وہ شخص کہ جس کی زندگی کی ڈور اور تمام اِختیارات دوسرے کے قبضے میں ہوں تو اس کو اسی طرح دُنیا میں رہنا چاہئے۔ (الفتح الربانی، ص220 ملخصاً)

**7 نفس کی ہلاکتوں سے کیسے بچیں:** نَفْس کی ہلاکتوں سے بچنے کا طریقہ بیان کرتے ہوئے حُضُورِ غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: نَفْس بُرائی کا ہی مشورہ دیتا ہے، یہ اس کی فِطرت (Nature) ہے، ایک مُدّت کے بعد یہ اِصلاح پذیر ہوگا، تم پر لازم ہے کہ ہر وقت نَفْس سے مجاہدہ کرتے رہو (یعنی اس کی مخالفت پر کمربستہ رہو)۔ اپنے نفس سے ہمیشہ کہتے رہو کہ تیری نیک کمائی تجھے فائدہ دے گی اور تیری بُری کمائی تیرے لئے وَبال ثابت ہوگی، کوئی دوسرا تیرے ساتھ نہ تو عمل کرے گا اور نہ ہی اپنے اعمال میں سے کچھ دے گا۔ نیک اعمال کرتے رہنا اور نفس سے مُجاہدہ کرنا بے حد ضَروری ہے، تیرا دوست وہی ہے جو تجھے بُرائی سے روکے اور تیرا دُشمن وُہی ہے جو تجھے گمراہ کرے۔ جب تک نَفْس نَجاستوں اور بُری خواہشات سے پاک نہ ہوگا، اسے اللہ کریم کی بارگاہ کا قُرب کیسے حاصل ہوسکتا ہے؟ اپنے نَفْس کی خواہشات اور اُمیدوں کو ختم کردے، جبھی تیرا نَفْس تیرا مُطیع ہوگا۔
(الفتح الربانی، ص139، 140 ماخوذاً)

اللہ کریم سے دُعا ہے کہ ہمیں غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کے فرامین پر عمل کرکے اپنی دنیا و آخرت سنوارنے کی توفیق عطا فرمائے۔

اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

تذکرۂ صالحین

حافظ عرفان حفیظ عطاری مدنی

# نماز اور گیارھویں والے پیر

ایمان اور عقائد کی دُرستی کے بعد تمام فرائض میں نہایت اَہم و اَعظم نماز ہے۔[1] قراٰن و حدیث اس کی اَہمیّت سے مالامال ہیں۔ ایک روایت کے مطابق قِیامت کے روز سب سے پہلے نماز کا حساب لیا جائے گا۔[2] قراٰنِ پاک میں جابجا اس کی تاکید آئی ہے۔ ہمارے نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کو نماز سے بہت محبت تھی۔ امام بَیْہَقی علیہ رحمۃ اللہ القوی نے روایت کیا کہ نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم سے پوچھا گیا: اسلام میں اللہ تعالٰی کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب کیا چیز ہے؟ تو نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے فرمایا: نماز کو اپنے وقت میں ادا کرنا، جس نے نماز چھوڑی اس کا کوئی دین نہیں، نماز دین کا سُتون ہے۔[3]

سیِّدُ الْاَتْقِیاء، غوثِ اعظم، پیرانِ پیر، روشن ضمیر حضرت سیِّدنا شیخ عبدالقادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کی سیرتِ مبارَکہ میں بھی نماز سے محبت جابجا ملتی ہے۔ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی مبارک زندگی میں نماز کا کتنا اہتمام ہوتا تھا۔ اس سے متعلّق چند واقعات درج ذیل ہیں۔ **عشا کے وضو سے فجر کی نماز** ابوالفتح ہروی علیہ رحمۃ اللہ القوی بیان کرتے ہیں کہ میں حضرت سیِّدنا شیخ عبدُالقادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی کی خدمت میں چالیس سال رہا۔ میں نے دیکھا کہ آپ ہمیشہ عشا کے وُضو سے فجر کی نماز پڑھتے۔ آپ کا معمول تھا کہ جب وُضو ٹوٹ جاتا تو فوراً وُضو فرمالیتے اور وُضو کرکے دو رکعت تَحِیَّۃُ الْوُضو ادا فرماتے اور رات کو عشا کی نماز پڑھ کر اپنے خَلْوَت خانے میں داخل ہوتے اور صبح کی نماز کے وقت وہاں سے نکلا کرتے۔[4] اَللہُ اَکْبَر! غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کو نماز سے کتنی محبت تھی۔ اے کاش! ہمیں بھی غوثِ پاک کے صدقے نمازوں کی پابندی نصیب ہو جائے اور فرائض کے ساتھ ساتھ ہم نَفْل نماز کے بھی عادی ہو جائیں۔ **روزانہ ایک ہزار نوافل** ہمارے غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ روزانہ ایک ہزار نوافل ادا فرماتے۔[5] **نماز میں مشغولیت** امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ اپنے رسالے ”سانپ نُما جن“ میں یہ حِکایَت نَقْل کرتے ہیں کہ حضور غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ فرماتے ہیں: ایک مرتبہ میں ”جامع منصور“ میں مصروفِ نماز تھا کہ ایک سانپ آگیا۔ اس نے میرے سجدے کی جگہ سر رکھ کر اپنا منہ کھول دیا۔ میں نے اسے ہٹا کر سجدہ کیا مگر وہ میری گردن سے لِپَٹ گیا۔ پھر وہ میری ایک آستین میں گُھسا اور دوسری سے نکلا۔ نماز مکمل کرنے کے بعد جب میں نے سلام پھیرا تو وہ غائب ہو گیا۔ دوسرے روز میں پھر اُسی مسجد میں داخل ہوا تو مجھے ایک بڑی بڑی آنکھوں والا آدمی نظر آیا میں نے اُسے دیکھ کر اندازہ لگالیا کہ یہ شخص انسان نہیں بلکہ کوئی جنّ ہے۔ وہ جنّ مجھ سے کہنے لگا کہ میں آپ کو تنگ کرنے والا وُہی سانپ ہوں۔ میں نے سانپ کے رُوپ میں بہت سارے اولیاءُ اللہ رحمہم اللہ تعالٰی کو آزمایا ہے مگر آپ جیسا کسی کو بھی ثابت قدم نہیں پایا۔ پھر وہ جنّ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے دستِ مبارک پر تائب ہو گیا۔[6]

اللہ تعالٰی ہمیں حقیقی معنوں میں حضورِ غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کا غلام اور ان کی سیرت پر چلنے والا بنائے۔

اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

(1) بہار شریعت، 1/433 (2) ابن ماجہ، 2/183، حدیث: 1426 (3) شعب الایمان، 3/39، حدیث: 2807 (4) قلائد الجواھر، ص76 (5) تفریح الخاطر، ص45 (6) بہجۃ الاسرار، ص169

شیخِ طریقت، امیرِ اہلِ سنّت، بانیِ دعوتِ اسلامی، حضرتِ علّامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار قادری رضوی** دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ مدنی مذاکروں میں عقائد، عبادات اور معاملات کے متعلق کئے جانے والے سوالات کے جوابات عطا فرماتے ہیں، ان میں سے 10سوالات وجوابات ضروری ترمیم کے ساتھ یہاں درج کئے جارہے ہیں۔



# مدنی مذاکرے کے سوال جواب

## (1) گیارھویں شریف کا دُنبہ چوری ہو جائے تو کیا کریں؟

**سوال:** ہم نے گیارھویں شریف کرنے کی نیت سے دُنبہ پالا تھا مگر وہ چوری ہو گیا تو اب ہم کیا کریں؟

**جواب:** صبر کریں اور (مشورہ ہے کہ) اس پر ملنے والے اَجر کو غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کو ایصال کر دیں، نیز اللہ پاک نے آپ کو وُسعت دی ہے تو (بہتر ہے کہ) نیّت پوری کرنے کے لئے ایک اور دُنبہ لے کر گیارھویں شریف کر لیں۔ (مدنی مذاکرہ، 4ربیع الآخر1439ھ)

## (2) ہمیشہ سچ بولیں

**سوال:** غوثِ پاک کی سیرت پر بچے کس طرح عمل کر سکتے ہیں؟

**جواب:** بچوں کو چاہئے کہ جب وہ سات سال (7 Years) کے ہو جائیں تو نمازیں پڑھنا (اور طاقت ہو تو روزہ رکھنا) شروع کر دیں کہ غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ نماز پڑھا کرتے تھے اور آپ رحمۃ اللہ علیہ نے پیدا ہوتے ہی روزہ رکھ لیا تھا، جب وعدہ کریں تو پورا کریں کہ ہمارے غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ وعدہ پورا کیا کرتے تھے اور ہمیشہ سچ بولیں کہ غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ سچ بولتے تھے بلکہ آپ رحمۃ اللہ علیہ کے سچ بولنے کی برکت سے ڈاکوؤں کے سردار نے اپنے 60 ساتھیوں سمیت توبہ کی اور نیکی کا راستہ اختیار کیا تھا۔ لہٰذا بچوں کو چاہئے بلکہ بڑوں کو بھی چاہئے کہ ہمیشہ سچ بولیں، کبھی بھی جھوٹ نہ بولیں۔ اگر آپ نے اپنے کسی بھائی یا بہن کی کوئی چیز فریج وغیرہ سے نکال کر چوری چھپے کھالی تو اَمّی یا کسی اور کے پوچھنے پر سچ سچ بتا دیں کہ سانچ کو آنچ نہیں! (یعنی سچ کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتا) جھوٹے کا منہ کالا اور سچے کا منہ اُجیالا!

اللہ پاک ہم سب کو سچ بولنے کی اور جھوٹ بولنے سے بچنے کی توفیق عطا فرمائے۔ اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

(البتہ یہ یاد رکھئے کہ بھائی بہن یا کسی اور کی کوئی چیز چوری چھپے بھی نہیں اور چھین کر بھی نہیں کھانی چاہئے۔) (مدنی مذاکرہ، 11ربیع الآخر1439ھ)

(غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی سیرت کے بارے میں مزید جاننے کے لئے مکتبۃ المدینہ کی کتاب "غوث پاک کے حالات" پڑھئے۔)

## (3) بیعت ٹوٹنے کی صورتیں

**سوال:** کیا بیعت ٹوٹ بھی جاتی ہے؟

**جواب:** جی ہاں! ٹوٹ جاتی ہے، مثلاً پیر صاحب سے عقیدت ختم ہو جائے یا پیر صاحب کی گستاخی کی جائے یا مُرید خود ہی کہہ دے کہ میں نے بیعت توڑ دی یا مَعَاذَ اللہ مُرید (یا پیر) اسلام سے خارج ہو گیا تو ان سب صورتوں میں بیعت ٹوٹ جائے گی۔

(مدنی مذاکرہ، 6ربیع الآخر1439ھ)

(پیری مریدی کے بارے میں مزید جاننے کے لئے مکتبۃ المدینہ کی کتاب "آدابِ مرشدِ کامل" پڑھئے۔)

### 4 غوثِ پاک کا خواب میں دِیدار

سُوال: غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کا خواب میں دِیدار کیسے ہو سکتا ہے؟

جواب: جس چیز کا زیادہ ذِکر ہو اور جس چیز کو ہم زیادہ یاد کریں تو بسا اوقات وہ چیز خواب میں بھی آجاتی ہے۔ اِس لئے غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کا تذکرہ کریں، اُنہیں یاد کریں، اُن کو ایصالِ ثواب کرتے رہیں اور اُن کے نقشِ قدم پر چلتے رہیں، اِنْ شَآءَ اللہ کبھی نہ کبھی کَرَم ہو ہی جائے گا۔

(مدنی مذاکرہ، 2ربیع الآخر 1441ھ)

### 5 غوثِ پاک کے عُرس مُبارک کی تاریخ

سُوال: حضور غوثِ اعظم شیخ عبدُالقادِر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا عُرس مُبارک کس تاریخ کو ہوتا ہے؟

جواب: سیِّدی و مُرشِدی حضور غوثِ پاک شیخ عبدُالقادِر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا وِصالِ باکمال (یعنی انتقال شریف) 11 ربیعُ الآخر کو ہوا تھا، (تفریح الخاطر (مترجم)، ص154) اِس لئے اِس تاریخ کو آپ کا یومِ عُرس منایا جاتا اور ایصالِ ثواب کیا جاتا ہے۔ ہم اِن 11 دِنوں میں روزانہ مَدَنی مُذاکرے کر رہے ہیں، جس سے نیکی کی دعوت پہنچ رہی ہے اور عِلمِ دِین حاصل ہو رہا ہے، اِنْ شَآءَ اللہ کئی لوگ نیکی کے راستے پر آجائیں گے اور گناہوں سے تائب ہو کر نمازی بن جائیں گے۔ (مدنی مذاکرہ، 2ربیع الآخر 1441ھ)

### 6 بڑی گیارھویں شریف کا مہینا

سُوال: ربیعُ الآخر کو "بڑی گیارھویں شریف کا مہینا" کیوں کہا جاتا ہے؟

جواب: دَراصل جو عاشقانِ غوثِ اعظم ہر مہینے گیارھویں کرتے ہیں تو وہ ربیعُ الآخر کو "بڑی گیارھویں شریف کا مہینا" کہتے ہیں۔ جس طرح عُمرے کو حجِ اَصغر یعنی چھوٹا حج کہا جاتا ہے اور 9 ذُوالْحِجَّةِ الْحَرَام کو میدانِ عَرَفات میں جمع ہونے کو حجِ اکبر یعنی بڑا حج کہا جاتا ہے، اگرچہ ہمارے ہاں مشہور یہی ہے کہ جو حج جُمعہ کے دِن ہو صِرف اُسے ہی حجِ اکبر کہتے ہیں، کیونکہ اُس میں 70 حج کا ثواب ملتا ہے۔ (مراٰۃ المناجیح، 2/106)

نہیں کچھ جُمعہ پر موقوف اَفضال وکَرَم اُن کے
جو وہ مقبول فرمالیں تو ہر حج، حجِ اکبر ہے

یعنی ایسا نہیں ہے کہ صرف جُمعہ کے دِن ہی اللہ پاک کا فضل وکَرَم عام ہوتا ہو، اُس کا فضل و کرم ہمیشہ عام رہتا ہے، اِس لئے اللہ پاک جو حج قبول فرمالے وہی حجِ اکبر ہے۔

(مدنی مذاکرہ، 2ربیع الآخر 1441ھ)

### 7 شوگر کے مَریض کا دَم شُدہ کھجور کھانا کیسا؟

سُوال: کیا دَم کی ہوئی کھجور شوگر کا مَریض کھا سکتا ہے؟

جواب: شوگر کے مَریض کا کھجور کھانے کے لئے اپنے طبیب (Doctor) سے مشورہ کرنا ضروری ہے۔ عُموماً شوگر کے مَریض کے لئے مٹھائی جلدی "تبرُّک" بن جاتی ہے، ایسے لوگ تبرُّک کے نام پر مٹھائی کھا کر خود کو دھوکا دے رہے ہوتے ہیں۔ (مدنی مذاکرہ، 2ربیع الآخر 1441ھ)

### 8 گیارھویں کا ختم سارا سال دِلایا جاسکتا ہے

سُوال: کیا بڑی گیارھویں شریف کا ختم 10 تاریخ کو دِلا سکتے ہیں؟

جواب: سارا سال دِلا سکتے ہیں، اِس میں کوئی حَرَج نہیں ہے۔ ہر وقت گیارھویں شریف منائیں تب بھی منع نہیں ہے، سال میں ایک بار منائیں تب بھی منع نہیں ہے، اگر کوئی بالکل نہیں مناتا اور منانے والوں کو بُرا بھی نہیں سمجھتا، نیز منانے کو غَلَط بھی نہیں کہتا تب بھی گُناہ گار نہیں ہے۔

(مدنی مذاکرہ، 2ربیع الآخر 1441ھ)

### 9 کھجوروں والا عَمل گیارھویں کی رات سے پہلے کرنا کیسا؟

سُوال: گیارھویں شریف کی رات کو کھجوروں پر دَم کرنے والا جو عَمل کرنا ہوتا ہے کیا وہ پہلے ہی کر کے گیارھویں کی رات کو کھجوریں کھا سکتے ہیں؟

جواب: وہ عمل[1] گیارھویں رات ہی کو کرنا ہے، بزرگوں کی طرف سے یہی مُقرَّر ہے۔ (مدنی مذاکرہ، 2ربیع الآخر 1441ھ)

---

(1) بغدادی نسخہ: ربیعُ الآخر کی گیارھویں شب سارا سال مصیبتوں سے حفاظت کی نیّت سے سرکارِ غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے گیارہ نام (اوّل آخر گیارہ بار دُرُود شریف) پڑھ کر گیارہ کھجوروں پر دَم کرکے اُسی رات کھالیجئے، اِنْ شَآءَ اللہ سارا سال مصیبتوں سے حفاظت ہوگی۔ گیارہ نام یہ ہیں: (1) سیّد مُحْیُ الدِّین سلطان (2) مُحْیُ الدِّین قطب (3) مُحْیُ الدِّین خواجہ (4) مُحْیُ الدِّین مخدوم (5) مُحْیُ الدِّین ولی (6) مُحْیُ الدِّین بادشاہ (7) مُحْیُ الدِّین شیخ (8) مُحْیُ الدِّین مولینا (9) مُحْیُ الدِّین غوث (10) مُحْیُ الدِّین خلیل (11) مُحْیُ الدِّین۔ (جنات کا بادشاہ، ص18) جیلانی نسخہ: ربیعُ الآخر کی گیارھویں رات تین کھجوریں لے کر ایک بار سُورۃُ الفاتحہ، ایک مَرتبہ سُورۃُ الاِخلاص، پھر گیارہ بار یاشیخ عبدالقادِر جیلانی شَیْئًا لِلّٰہِ اَلْمَدَد (اوّل آخر ایک بار دُرُود شریف) پڑھ کر ایک کھجور پر دَم کیجئے، اس کے بعد اسی طرح دوسری اور تیسری کھجور پر بھی پڑھ پڑھ کر دَم کر دیجئے، یہ کھجوریں راتوں رات کھانا ضَروری نہیں جو چاہے جب چاہے جس دِن چاہے کھا سکتا ہے۔ اِنْ شَآءَ اللہ پیٹ کی ہر طرح کی بیماری کے لیے مفید ہے۔ (جنات کا بادشاہ، ص20)

## 10 غوثِ پاک کے بھائی

**سوال:** غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کے کتنے بھائی تھے؟

**جواب:** غوثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے صرف ایک بھائی تھے جن کا نام سیّد ابو احمد عبداللہ تھا اور یہ غوثِ پاک سے ایک سال چھوٹے تھے، جوانی ہی میں ان کا انتقال ہوا اور جیلان میں ان کی تدفین ہوئی۔ (مرآۃ الجنان، 3/265 ملخصاً- مدنی مذاکرہ، 5ربیع الآخر 1439ھ)

**مکان کہاں خریدا جائے؟**

ایسے محلّے میں مکان لینا چاہئے جہاں مسجد گیارھویں و بارھویں منانے والوں کی ہو۔ (مَدنی مذاکرہ، 2ربیع الآخر 1437ھ)






سید سجاد رضا عطاری مدنی

بارگاہِ الٰہی میں نیک بندوں کا وسیلہ پیش کرنا دعاؤں کی قبولیت، مشکلات کے حل، مصائب و آلام سے چھٹکارے اور دینی و دُنیوی بھلائیوں کے حُصول کا آسان ذریعہ ہے۔ قراٰن و حدیث اور اَقوال و اَفعالِ بُزرگانِ دین سے وسیلہ اِختیار کرنے کا ثُبوت ملتا ہے چنانچہ اللہ ربّ العزّت کا فرمان ہے: ﴿وَابْتَغُوْۤا اِلَیْهِ الْوَسِیْلَةَ﴾ ترجمۂ کنزالایمان: اور اس کی طرف وسیلہ ڈھونڈو۔ (پ6، المآئدۃ:35) نیز ہمارے پیارے مدنی آقا صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم مسلمان فقرا کے وسیلے سے دعا فرمایا کرتے تھے چنانچہ طَبرانی شریف میں ہے: كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَفْتِحُ وَيَسْتَنْصِرُ بِصَعَالِيكِ الْمُسْلِمِينَ ترجمہ: نبیِّ پاک صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم مسلمان فقرا کے وسیلے سے فتح و نصرت طلب فرماتے تھے۔ (معجم کبیر، 1/292، حدیث: 859)

## وسیلے سے دعا کرنا جائز و مستحسن ہے

علّامہ بدر الدین عینی حنفی (سالِ وفات 855ھ) علیہ رحمۃ اللہ القوی فرماتے ہیں: مشکل گھڑی میں اپنے نیک اَعمال کے وسیلے سے دعا کرنا مستحب ہے۔ (عمدۃ القاری، 8/529، تحت الحدیث:2215) امام تَقِیُّ الدّین سُبکی شافعی علیہ رحمۃ اللہ القوی (سالِ وفات 756ھ) لکھتے ہیں: "نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے وسیلے سے دعا کرنا جائز و مستحسن ہے، چاہے ولادتِ باسعادت سے قبل ہو، حیاتِ ظاہری میں ہو یا وِصالِ مبارک کے بعد ہو۔ اسی طرح آپ علیہ السّلام سے خاص نسبت رکھنے والے بُزرگوں کو وسیلہ بنانا بھی جائز و مستحسن ہے۔ (شفاء السقام، ص358، 376)

## حضرت آدم علیہ السّلام نے کس کے وسیلے سے دعا کی؟

حضرت سیّدنا آدم علیہ الصلٰوۃ وَالسّلام نے حضرت محمدِ مصطفےٰ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے وسیلے سے دعا کی تو ارشادِ باری تعالیٰ ہوا: بے شک! محمد (صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم) تمام مخلوق میں میرے نزدیک سب سے زیادہ محبوب ہیں اور اب کہ تو نے ان کے حق کے واسطے سے سوال کیا ہے تو میں نے تمہاری مغفرت کر دی اور اگر محمد (صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم) نہ ہوتے تو میں تمہیں بھی پیدا نہ کرتا۔ (دلائل النبوۃ للبیہقی، 5/489) امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ بارگاہِ رسالت میں عرض کرتے ہیں: اَنْتَ الَّذِیْ لَمَّا تَوَسَّلَ اٰدَمُ مِنْ زَلَّةٍ بِكَ فَازَ وَهُوَ اَبَاكَ آپ ہی وہ ہستی ہیں کہ جب جدِّ اعلیٰ آدم علیہ السّلام نے لغزش کے سبب آپ کا وسیلہ پکڑا تو وہ کامیاب ہوئے۔ (مجموعۂ قصائد، ص40)

## بنی اسرائیل کا تابوتِ سکینہ کے وسیلے سے دعا کرنا

تابوتِ سکینہ میں انبیائے کرام علیہم السّلام کے تبرکات تھے، بنی اسرائیل مشکل وقت میں اُس تابوت کے وسیلے سے دعا کرتے اور دشمنوں کے مقابلے میں فتح پاتے۔

(جلالین، پ2، البقرۃ، تحت الآیۃ: 248، 1/142) **دعائے مصطفیٰ** نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے حضرت سیّدنا علی المرتضیٰ کَرَّمَ اللہُ تعالٰی وجہَہُ الکریم کی والدہ کے لئے یوں دعا کی: اِغْفِرْ لِاُمِّی فَاطِمَةَ بِنْتِ اَسَدٍ، وَلَقِّنْهَا حُجَّتَهَا، وَوَسِّعْ عَلَيْهَا مُدْخَلَهَا، بِحَقِّ نَبِيِّكَ وَالْاَنْبِيَاءِ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِیْ۔ ترجمہ: (اے اللہ عَزَّوَجَلَّ!) میری ماں فاطمہ بنتِ اسد کی مغفرت فرما اور انہیں ان کی حجت سکھا اور میرے اور مجھ سے پہلے نبیوں کے حق کے وسیلے سے اس کی قبر کو وسیع فرما! (معجم کبیر، 24/351، حدیث: 871) **بزرگانِ دین اور وسیلہ** بُزُرگانِ دین بھی اپنی دعاؤں میں وسیلہ اختیار کیا کرتے تھے، مثلاً (1) امیرُ المؤمنین حضرتِ سَیِّدُنا عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ قحط کے وقت یوں دعا کیا کرتے: اے اللہ عَزَّوَجَلَّ! پہلے ہم تیرے نبی کے وسیلے سے دعا کرتے تھے، اب اپنے نبی کے چچا عباس (رضی اللہ تعالٰی عنہ) کے وسیلے سے دعا کرتے ہیں، ہمیں بارش عطا فرما! (بخاری، 1/346، حدیث: 1010) (2) حضرت سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ تعالٰی عنہ حضرت سیّدنا ابنِ اَسْوَد جُرَشی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے وسیلے سے بارش کی دعا مانگا کرتے تھے۔ (طبقات ابن سعد، 7/309 ملتقطاً) (3) علامہ ابنِ عابدین شامی قُدِّسَ سِرُّہُ السَّامی نبیِّ کریم، رءوف رَّحیم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم، امام اعظم اور دیگر صالحین علیہم رحمۃ اللہ المبین کے وسیلے سے دعا کرتے تھے۔ (ردالمحتار، 1/18 ملتقطاً)

**فرمانِ غوثِ اعظم** علیہ رحمۃ اللہ الاکرم مَنْ تَوَسَّلَ بِیْ اِلَی اللّٰہِ فِیْ حَاجَةٍ قُضِيَتْ حَاجَتُهٗ جو مجھے وسیلہ بنا کر اللہ عَزَّوَجَلَّ سے کوئی حاجت طَلَب کرے اس کی حاجت پوری کی جاتی ہے۔ (نزہۃ الخاطر الفاتر، ص67)

میرے غوث کا وسیلہ رہے شاد سب قبیلہ | انہیں خُلد میں بسانا مدنی مدینے والے

(وسائلِ بخشش (مرمم)، ص429)

# دارُالافتاء اہلسنّت
# Dar-ul-ifta Ahl-e-sunnat

دارالافتاء اہلِ سنّت (دعوتِ اسلامی) مسلمانوں کی شرعی راہنمائی میں مصروفِ عمل ہے، تحریری، زبانی، فون اور دیگر ذرائع سے ملک وبیرونِ ملک سے ہزارہا مسلمان شرعی مسائل دریافت کرتے ہیں، جن میں سے تین منتخب فتاویٰ ذیل میں درج کئے جارہے ہیں۔

## (1) مزار پر چادر چڑھانے کی منّت

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے کرام اس مسئلہ کے بارے میں کہ اگر کسی نے ولیُّ اللہ کے مزار پر چادر چڑھانے کی منّت مانی ہو تو کیا اسے پورا کرنا واجب ہے؟

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْجَوَابُ بِعَوْنِ الْمَلِكِ الْوَهَّابِ اَللّٰهُمَّ هِدَايَةَ الْحَقِّ وَالصَّوَابِ

کسی بزرگ کے مزار پر چادر چڑھانے کی منّت کوئی شرعی منّت نہیں کہ اس کی جنس سے کوئی واجبِ شرعی نہیں لہٰذا اس کا پورا کرنا واجب نہیں، البتّہ بزرگانِ دین کے مزارات پر چادر ڈالنا بقصدِ تبرّک مستحسن و بہتر ہے۔

وَاللّٰہُ اَعْلَمُ عَزَّوَجَلَّ وَ رَسُوْلُہٗ اَعْلَم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

کتبـــــــــہ

محمد ہاشم خان العطاری المدنی

## (3) غیرُاللہ سے مدد مانگنا

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرعِ متین اس بارے میں کہ کیا مندرجہ ذیل اشعار پڑھنا شرک ہے کہ اس میں غیرُاللہ سے مدد مانگی گئی ہے؟

اِمداد کُن اِمداد کُن اَز بَندِ غَم آزاد کُن
دَر دِین و دُنیا شاد کُن یاغوثِ اَعظم دَستگِیر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْجَوَابُ بِعَوْنِ الْمَلِكِ الْوَهَّابِ اَللّٰهُمَّ هِدَايَةَ الْحَقِّ وَالصَّوَابِ

سوال میں مذکور اشعار پڑھنا شرعاً جائز ہیں، ان میں ہرگز شرک نہیں، اللہ عَزَّوَجَلَّ کے نیک بندوں سے مدد مانگنے کے جواز پر قرآن و احادیث شاہد ہیں۔ قرآنِ کریم میں اللہ تعالٰی کا فرمان ہے: ﴿اِنَّمَا وَلِیُّكُمُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوا الَّذِیْنَ یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَ یُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَ هُمْ رٰكِعُوْنَ﴾ یعنی اے مسلمانو! تمہارا مددگار نہیں مگر اللہ اور اس کا رسول اور وہ ایمان والے جو نماز قائم رکھتے اور زکوٰۃ دیتے اور وہ رکوع کرنے والے ہیں۔ (پ6، المآئدۃ:55)

علّامہ احمد بن محمد الصاوی علیہ رحمۃ اللہ الکافی (سالِ وفات: 1241ھ) تفسیر صاوی میں آیت ﴿وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ﴾ کے تحت لکھتے ہیں: "المراد بالدعاء العبادة وحينئذ فليس في الآية دليل على ما زعمه الخوارج من ان الطلب من الغير حيا او ميتا شرك فانه جهل مركب لان سؤال الغير من حيث اجراء الله النفع او الضرر على يده قد يكون واجبا لانه من التمسك بالاسباب ولا ينكر الاسباب الا جحود او جهول" ترجمہ: آیت میں پکارنے سے مراد عبادت کرنا ہے لہٰذا اس آیت میں ان خارجیوں کی دلیل نہیں ہے جو کہتے ہیں کہ غیرِ خدا سے خواہ زندہ ہو یا مردہ کچھ مانگنا شرک ہے خارجیوں کی یہ بکواس جہلِ مرکب ہے کیونکہ غیرِ خدا سے مانگنا اس طرح کہ رب ان کے ذریعے سے نفع و نقصان دے، کبھی واجب بھی ہوتا ہے کہ یہ طلبِ اسباب سے ہے اور اسباب کا انکار نہ کرے گا مگر منکر یا جاہل۔ (تفسیر صاوی، 4/1550)

غیرُاللہ سے مدد مانگنے کا جواز سرکارِ دو عالَم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی احادیثِ مبارکہ سے بھی ثابت ہے چنانچہ حضرت ابنِ عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے مَروی ہے کہ رسولُ اللہ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم فرماتے ہیں: اطلبوا الخير والحوائج من حسان الوجوه ترجمہ: خیر اور حاجتیں طلب کرو نیک و خوبصورت چہرے والوں سے۔ (معجم کبیر، 11/81، حدیث:11110)

حضرت ابان بن صالح رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہے کہ رسولُ اللہ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم ارشاد فرماتے ہیں: اذا نفرت دابة احدكم او بعيره بفلاة من الارض لا يرى بها احدا، فليقل: اعينوني عباد الله، فانه سيعان ترجمہ: جب تم میں سے کسی کا جانور یا اونٹ بیابان جگہ پر بھاگ نکلے جہاں وہ کسی کو نہیں دیکھتا (جو اس کی مدد کرے) تو وہ یہ کہے "اے اللہ کے بندو! میری مدد کرو۔ تو بے شک اس کی مدد کی جائے گی۔" (مصنف ابن ابی شیبہ، 6/103)

امام شیخُ الاسلام شہاب رَملی انصاری علیہ رحمۃ اللہ البارِی (سالِ وفات:1004ھ) کے فتاویٰ میں ہے: "سئل عما يقع من العامة من قولهم عند الشدائد يا شيخ فلان و نحو ذلك من الاستغاثة بالانبياء والمرسلين والصالحين وهل للمشائخ اغاثة بعد موتهم ام لا ؟فاجاب بما نصه ان الاستغاثة بالانبياء والمرسلين والاولياء والعلماء الصالحين جائزة وللانبياء والرسل والاولياء والصالحين اغاثة بعد موتهم" یعنی ان سے استفتاء ہوا کہ عام لوگ جو سختیوں کے وقت انبیا و مرسلین و اولیا و صالحین سے فریاد کرتے اور یاشیخ فلاں (یارسولَ اللہ، یاعلی، یاشیخ عبد القادر جیلانی) اور ان کی مثل کلمات کہتے ہیں یہ جائز ہے یا نہیں؟ اور اولیا بعدِ انتقال کے بھی مدد فرماتے ہیں یا نہیں؟ انہوں نے جواب دیا کہ بے شک انبیا و مرسلین و اولیا و علما سے مدد مانگنی جائز ہے اور وہ بعدِ انتقال بھی امداد فرماتے ہیں۔ (فتاویٰ رملی، 4/382)

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ عَزَّوَجَلَّ وَ رَسُوْلُهٗ اَعْلَم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

کتبــــــــــــــــــــہ
محمد ہاشم خان العطاری المدنی

روشن ستارے

# حضرت سیّدنا مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما

عدنان احمد عطاری مدنی*

صحابیِ رسول حضرت سیّدنا ابو عثمان مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما کی پیدائش سن 2 ہجری میں ہوئی۔ آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ عشرۂ مبشرہ میں شامل صحابیِ حضرت سیّدنا عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالٰی عنہ کے بھانجے ہیں۔ سن 8 ہجری میں آپ مدینۂ منورہ آگئے۔ **بارگاہِ رسالت میں گزرنے والے لمحات** رحمتِ عالَم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے وصال کے وقت آپ کی عمر تقریباً 8 سال تھی (شرح ابی داؤد للعینی، 5/166-تاریخ ابن عساکر، 58/164) مگر پیارے آقا صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے ساتھ گزارے ہوئے پُر کیف لمحات کو بے قراری کے ساتھ یاد کیا کرتے، چنانچہ فرماتے ہیں: (1) ایک مرتبہ نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم وضو فرما رہے تھے اور میں پیچھے کھڑا تھا، (گزشتہ آسمانی کتابوں میں نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم کے اوصافِ مبارکہ لکھے ہوئے تھے اور یہود اُن اوصاف کو نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم میں تلاش کرتے تھے لہٰذا) ایک یہودی نے کہا: اپنے نبی کی پیٹھ سے کپڑا ہٹاؤ، میں نے آگے بڑھ کر کپڑا ہٹایا تو آپ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے میرے منہ پر پانی چھڑک دیا۔ (دلائل النبوۃ للبیہقی، 1/267) (2) رسولُ اللہ صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے مجھے ایک تھال میں کھجوریں عطا فرمائیں، (اس وقت) میرے پاس تمہارے اس مٹی کے برتن جیسا بھی برتن نہ تھا۔ (مستدرک، 4/671، حدیث: 6284) **تربیت یافتہ نوجوان** ایک مرتبہ یمن سے حضرت سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالٰی عنہ کے پاس کچھ چادریں آئیں تو آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے ان چادروں کو لوگوں میں تقسیم کردیا مگر ایک چادر جو بہت عمدہ تھی کسی کو نہ دی، پھر پوچھا: تم لوگ مجھے قریش کے کسی نوجوان کے بارے میں بتاؤ جس نے اچھی تربیت پائی ہو؟ لوگوں نے "حضرت مِسْوَر بن مَخْرَمَہ" کا نام لیا تو حضرتِ سیّدنا عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ نے وہ چادر آپ کو عطا فرمادی۔ (تاریخ ابن عساکر، 58/165 ملتقطاً) **امامت کا حقدار** ایک مرتبہ حضرت سیّدنا مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما تجارت کا سامان لے کر عُکاظ کے بازار میں پہنچے تو وہاں ایک شخص کو امامت کرتے دیکھا، آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اسے پیچھے کرکے دوسرے کو کھڑا کردیا، وہ شخص حضرتِ سیّدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالٰی عنہ کے پاس آیا اور کہنے لگا: حضرت مِسْوَر نے میری جگہ دوسرے آدمی کو امام بنادیا ہے، حضرتِ سیّدنا فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ نے حضرت سیّدنا مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما کو بلوا کر وجہ پوچھی تو آپ نے وضاحت کی: بازارِ عُکاظ میں ایسے لوگ بھی آتے ہیں جنہوں نے قراٰن پہلے نہیں سنا اور یہ شخص توتلا ہے اس کے حروف صحیح ادا نہیں ہوتے لہٰذا مجھے ڈر ہوا کہ لوگ اس کی زبان سے قراٰن سُن کر (اسلام کے) قریب نہیں آئیں گے، یہ سوچ کر اسے پیچھے کردیا اور صحیح قراٰن پڑھنے والے کو اس کی جگہ کھڑا کردیا۔ یہ سُن کر امیرُ المؤمنین رضی اللہ تعالٰی عنہ کی زبان پر یہ کلمات جاری ہوگئے: جَزَاکَ اللّٰہُ خَیْرًا، اللہ عَزَّوَجَلَّ تمہیں اچھا بدلہ عطا فرمائے۔ (تاریخ ابن عساکر، 58/166 ملتقطاً) **نیکی کی دعوت** ایک مرتبہ حضرت سیّدنا مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما نے ایک شخص کو اس طرح نماز پڑھتے دیکھا جیسے مرغا ٹھونگیں مارتا ہے (یعنی وہ شخص جلدی جلدی نماز پڑھ رہا تھا جس کی وجہ سے نماز صحیح ادا نہیں ہورہی تھی) آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ اس کے پاس گئے اور فرمایا: کھڑے ہوجاؤ اور نماز پڑھو، اس نے کہا: میں نماز پڑھ چکا ہوں! فرمایا: خدا کی قسم! تم نے نماز (صحیح) نہیں

پڑھی، چنانچہ اس شخص نے دوبارہ نماز (صحیح طریقے سے) پڑھی، پھر آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا: اللہ عَزَّوَجَلَّ کی قسم! ہمارے جسم میں طاقت ہو تو تم لوگ ہماری نظروں کے سامنے اللہ عَزَّوَجَلَّ کی نافرمانی نہیں کرسکتے۔ (الزہد لابن مبارک، ص:486) **عبادت و ریاضت** حضرت سیّدنا مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما جتنے دن مکّہ سے باہر گزارتے، واپس آکر ہر دن کے حساب سے کعبۃُ اللہ شریف کا طواف کرکے 2 رکعت نماز پڑھتے۔ آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ کثرت سے روزے رکھتے تھے۔ (سیر اعلام النبلاء، 4/480) **خوفِ خدا** آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ پر خوفِ خدا کا اتنا غلبہ رہتا تھا کہ قراٰن مجید سننے کی تاب نہ لاتے تھے۔ کسی آیت کو سنتے تو چیخ نکل جاتی اور کئی کئی دنوں تک بے ہوش رہا کرتے۔ (احیاء العلوم، 4/227) **خیر خواہی** حضرت سیّدنا مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما ایک کامیاب تاجر تھے مگر مسلمانوں کی خیر خواہی کا جذبہ دیکھئے کہ ایک مرتبہ بہت سارا غلّہ جمع کیا مگر موسمِ خزاں کے بادلوں نے آسمان کو ڈھانپ دیا (اور غلّے کے دام بڑھ گئے) یہ دیکھ کر ارشاد فرمایا: اب مسلمانوں سے نفع لینا مجھے ناگوار گزر رہا ہے، جو میرے پاس آئے گا میں اُسے اسی قیمت پر بیچوں گا جس پر خریدا ہے۔ (الزہد لاحمد، ص 220) **اہلِ بیت کی خدمت اور حضرت امیرِ معاویہ سے محبت** شہادتِ امام حسین رضی اللہ تعالٰی عنہ کے بعد امام زینُ العابدین رضی اللہ تعالٰی عنہ جب یزید کے پاس سے لوٹ کر مدینۂ مُنوَّرہ پہنچے تو حضرت سیّدنا مِسْوَر بن مَخْرَمَہ رضی اللہ تعالٰی عنہما ان کے پاس گئے اور کہا: اگر میرے لائق کوئی خدمت ہو تو ضرور حکم دیں۔ آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ جب بھی حضرتِ سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کا تذکرہ کرتے ان کے لئے دعائے رحمت ضرور کرتے تھے۔ (سیر اعلام النبلاء، 4/480 ملتقطاً) **مجاہدانہ کارنامے** 27 ہجری کو آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ جہاد میں شرکت کے لئے مصر تشریف لے گئے (تاریخ ابن عساکر، 58/163) اور حضرت سیّدنا عبدُاللہ بن سعد رضی اللہ تعالٰی عنہ کی سربراہی میں افریقہ کی فتوحات میں پیش پیش رہے۔ (اعلام للزرکلی، 7/225) آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے حضرت سیّدنا عثمانِ غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ کی شہادت تک مدینۂ منورہ میں رہائش رکھی پھر مکّۂ مکرّمہ میں رہائش اختیار کرلی۔ (اسد الغابہ، 5/185) مکّۂ مکرّمہ میں حضرت سیّدنا عبدُاللہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما آپ سے مشاورت کئے بغیر کسی کام کا فیصلہ نہیں کرتے تھے۔ (سیر اعلام النبلاء، 4/481) **واقعۂ شہادت** سن 64 ہجری 5 ربیعُ الاوّل یا ربیعُ الآخر منگل کے دن یزیدی فوج نے مکّۂ مکرّمہ پر منجنیق (پتھر پھینکنے کے آلے) کے ذریعے پتھر برسائے۔ آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ حرم شریف میں نماز پڑھ رہے تھے کہ ایک پتھر کا کچھ حصہ ٹوٹ کر آپ کے سیدھے رُخسار اور کنپٹی پر لگا، آپ زخمی ہو کر زمین پر تشریف لے آئے اور بے ہوش ہوگئے جونہی اِفاقہ ہوا فوراً زبان پر یہ کلمات جاری ہوگئے: میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور محمد (صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم) اللہ کے رسول ہیں۔ پانچ دن تک زخمی رہے اور اسی حالت میں خالقِ حقیقی سے جاملے۔ (تاریخ ابن عساکر، 58/173، 175، 176 ملخصاً) ایک روایت کے مطابق ایک شخص نے آپ کے سامنے (یہ) دو آیتیں پڑھیں ﴿یَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِیْنَ اِلَى الرَّحْمٰنِ وَفْدًا ﴿۸۵﴾ وَّنَسُوْقُ الْمُجْرِمِیْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ وِرْدًا ﴿۸۶﴾﴾ ترجمۂ کنزالایمان: جس دن ہم پرہیز گاروں کو رحمٰن کی طرف لے جائیں گے مہمان بناکر اور مجرموں کو جہنّم کی طرف ہانکیں گے پیاسے (پ16، مریم:85، 86) آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا: پھر پڑھو، اس شخص نے دونوں آیتیں دوبارہ پڑھیں تو آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے ایک زور دار چیخ ماری اور روحِ اقدس عالمِ بالا کی طرف پرواز کرگئی۔ (احیاء العلوم، 4/227 ملخصاً) **نمازِ جنازہ اور تدفین** آپ کی نمازِ جنازہ حضرت سیّدنا عبدُاللہ بن زبیر رضی اللہ تعالٰی عنہما نے پڑھائی، قبر مبارک مکّۂ مکرّمہ کے مشہور قبرستان جَنَّۃُ المَعْلٰی میں ہے۔ آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی عمر 62 برس تھی۔ (تاریخ ابن عساکر، 58/176) **کتنی احادیث روایت کیں؟** آپ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کردہ احادیث کی تعداد 22 ہے چار حدیثیں امام بخاری نے اور ایک حدیث امام مسلم نے روایت کی ہے جبکہ دو حدیثیں مُتَّفَقٌ عَلَیہ (یعنی بخاری و مسلم دونوں میں موجود) ہیں۔
(شرح ابی داؤد للعینی، 5/166)




# اُمُّ المؤمنین حضرت سیّدتُنا زینب بنتِ خُزیمہ رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہَا

محمد خرم شہزاد عطاری مدنی

اُمُّ المؤمنین حضرت سیّدتُنا زینب بنتِ خُزیمہ رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہَا کا شمار تاریخ کی ان نامور ہستیوں میں ہوتا ہے، جو غریب پروری، مسکین نوازی، رحم دلی، سخاوت اور فیاضی جیسے اوصاف میں نہایت بلند مقام پر فائز ہیں۔ سخی اور فیاض طبیعت نیز یتیموں اور مسکینوں کے ساتھ مہربانی اور شفقت کے ساتھ پیش آنے اور انہیں کثرت سے کھانا کھلانے کے باعث آپ کا لقب ہی اُمُّ المساکین (مسکینوں کی ماں) مشہور ہو گیا تھا۔ حضرت سیّدنا علّامہ احمد بن محمد قسطلانی رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہ فرماتے ہیں: "وَكَانَتْ تُدْعٰى فِي الْجَاهِلِيَّةِ أُمَّ الْمَسَاكِيْنَ لِاِطْعَامِهَا اِيَّاهُمْ یعنی مساکین کو کھانا کھلانے کے باعث زمانۂ جاہلیت میں ہی آپ رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہَا کو اُمُّ المساکین کے لقب سے پکارا جانے لگا تھا۔" (المواہب اللدنیہ، ۱/۴۱۱)

**نام و نسب:** آپ کا نام زینب ہے۔ کہتے ہیں کہ زینب ایک خوب صورت اور خوشبو دار درخت کا نام ہے، اسی نسبت سے عورتوں کا یہ نام رکھا جاتا ہے۔ (تہذیب اللغۃ، ۱۳/۲۳۰)

آپ کے والد خُزیمہ بن حارث ہیں۔ حضرت مُضَر رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہ میں جا کر آپ کا نسب سرورِ عالَم، نورِ مجسم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے نسب شریف سے مل جاتا ہے۔ اس لیے آپ قریشی ہیں۔

**نکاح:** سرورِ کائنات، شہنشاہِ موجودات صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے حبالۂ عقد میں آنے سے پہلے اَصح قول کے مُطابق آپ حضرت سیّدنا عبدُ اللہ بن جحش رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہ کے ساتھ رشتۂ اِزْدِواج میں منسلک تھیں۔ (المواہب اللدنیہ، ۱/۴۱۱) یہ رسولِ کریم، رءُوفٌ رَّحیم صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے پھوپھی زاد بھائی ہیں اور قدیم الاسلام صحابۂ کرام عَلَیْہِمُ الرِّضْوَان میں شامل ہیں جو رسولُ اللہ صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے دارِ ارقم (مکہ مکرمہ) میں تشریف لے جانے سے پہلے اسلام لے آئے تھے۔ غزوۂ بدر و اُحد میں شرکت کی اور اُحد میں ہی جامِ شہادت نوش فرمایا۔ (اسد الغابہ، ۳/۱۹۵)

حضرت عبدُ اللہ بن جحش رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہ کی شہادت کے بعد آپ نے حُضُورِ اقدس صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی زوجیت کا شرف پایا اور اُمُّ المؤمنین کے اعلیٰ مقام پر فائز ہوئیں۔ اس وقت حرمِ نبوی میں تین ازواجِ مطہرات حضرت عائشہ صِدّیقہ، حضرت سودہ اور حضرت حفصہ رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہُنَّ پہلے سے موجود تھیں جبکہ حضرت خدیجۃُ الکبریٰ رَضِیَ اللہ تَعَالٰی عَنْہَا کا کم و بیش چھ برس پہلے انتقال ہو چکا تھا۔ روایت میں ہے کہ جب سرکارِ رسالت مآب صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے انہیں نکاح کا پیغام دیا تو انہوں نے اپنا مُعاملہ آپ صَلَّی اللہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم



کے سپرد کر دیا، پھر آپ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ان سے نکاح فرمالیا اور ساڑھے بارہ اوقیہ مہر نکاح مقرر فرمایا۔ (طبقات ابن سعد، ۸/ ۹۱)

آپ ان صحابیات میں سے ہیں، جنہوں نے اپنی جانیں رسولُ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے لئے ہبہ کر دی تھیں اور ان کے بارے میں اللہ تعالٰی نے یہ آیت نازل فرمائی:
﴿تُرْجِیْ مَنْ تَشَآءُ مِنْهُنَّ وَ تُـٔوِیْۤ اِلَیْكَ مَنْ تَشَآءُ ؕ وَ مَنِ ابْتَغَیْتَ مِمَّنْ عَزَلْتَ فَلَا جُنَاحَ عَلَیْكَ﴾ (پ ۲۲، الاحزاب: ۵۱)
ترجمۂ کنزالایمان: پیچھے ہٹاؤ ان میں سے جسے چاہو اور اپنے پاس جگہ دو جسے چاہو اور جسے تم نے کنارے کر دیا تھا اسے تمہارا جی چاہے تو اس میں بھی تم پر کچھ گناہ نہیں۔

چنانچہ بخاری شریف میں اُمُّ المؤمنین حضرت عائشہ صدّیقہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہَا سے روایت ہے، فرماتی ہیں کہ میں ان عورتوں پر غیرت کرتی تھی جو اپنی جانیں رسولُ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو بخش دیتی تھیں۔ میں کہتی تھی: کیا عورت اپنی جان بخشتی ہے؟ پھر جب اللہ عَزَّوَجَلَّ نے یہ (یعنی مذکورہ بالا) آیت اُتاری تو میں نے عرض کیا کہ میں آپ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے ربّ عَزَّوَجَلَّ کو نہیں دیکھتی مگر وہ آپ کی خواہش پوری کرنے میں جلدی فرماتا ہے۔ (بخاری، ۳/ ۳۰۳، حدیث: ۴۷۸۸)

**سفرِ آخرت:** پیارے آقا صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی زوجیت میں آنے کے فقط آٹھ۸ ماہ بعد ہی ربیع الآخر چار۴ ہجری میں آپ نے داعیٔ اجل کو لبیک کہا اور اپنے آخرت کے سفر کا آغاز فرمایا۔ اس وقت آپ کی عمر مُبارک 30 برس تھی۔ (زرقانی علی المواھب، ۴/ ۴۱۸) سرورِ کائنات صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے آپ کی نمازِ جنازہ پڑھائی اور تدفین کی۔ (طبقات ابن سعد، ۸/ ۹۲)

واضح رہے کہ ازواجِ مطہرات رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُنَّ میں سے صرف دو۲ ازواج ایسی ہیں، جنہوں نے پیارے آقا صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی حیاتِ ظاہری میں انتقال فرمایا:

**(۱)... اُمُّ المؤمنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ** رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہَا: انہوں نے اعلانِ نبوت کے دسویں سال ماہِ رَمَضَان المبارک میں انتقال فرمایا۔ (مدارج النبوت، ۲/ ۴۶۵) ان کی تدفین مکہ مکرمہ میں واقع حجون کے مقام پر ہوئی جو اہلِ مکہ کا قبرستان ہے۔ اب اسے جَنَّۃُ الْمَعْلٰی کہا جاتا ہے۔

**(۲)... اُمُّ المؤمنین حضرت زینب بنتِ خزیمہ** رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہَا: ان کا انتقال مدینہ مُنَوَّرہ میں ہوا اور جَنَّۃُ الْبَقِیْع شریف میں تدفین ہوئی۔ (طبقات ابن سعد، ۸/ ۹۲) ان سے پہلے جب حضرت خدیجۃ الکبریٰ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہَا کا انتقال ہوا تھا، اس وقت نماز جنازہ کا حکم نہیں آیا تھا، اس لئے ان پر جنازہ کی نماز نہیں پڑھی گئی۔ (فتاویٰ رضویہ، ۹/ ۳۶۹) لہٰذا ازواجِ مطہرات رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُنَّ میں سے صرف آپ کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ حُضُورِ اقدس صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے آپ کی نمازِ جنازہ پڑھائی۔

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** اگرچہ اُمُّ المؤمنین حضرت سیّدتنا زینب بنتِ خُزَیمہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہَا نے بہت کم عرصہ سرکارِ اقدس صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی صحبتِ بابرکت میں گزارا، جس کی وجہ سے آپ کے حالاتِ زندگی بھی بہت کم منقول ہیں، لیکن آپ کا لقب ہی آپ کی پاکیزہ حیات کی عکاسی کرتا ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کا دل غریبوں اور مسکینوں کی محبت سے لبریز تھا اور ان کی مدد و اعانت آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہَا کا محبوب عمل تھا۔ آپ کی سیرت کو مشعلِ راہ بناتے ہوئے ہمیں بھی فقرا اور مساکین کے ساتھ مہربانی و احسان کے ساتھ پیش آنا چاہئے اور صدقہ و خیرات میں خوب کوشش کرنی چاہئے۔ اللہ رَبُّ الْعِزَّت ہمیں اس کی توفیق عطا فرمائے۔

اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

# حضرتِ نظامُ الدّین اَولیا علیہ رحمۃ اللہ الکبریاء

اعجاز نواز عطاری مدنی

مزار شریف حضرت سیّدنا نظام الدّین اولیاء علیہ رحمۃ اللہ الکبریاء

سرزمینِ ہند پر اللہ تعالیٰ نے جن اَولیائے کرام رَحِمَہُمُ اللہُ السَّلَام کو پیدا فرمایا اُن میں سے ایک سِلسِلۂ چشتیہ کے عظیم پیشوا اور مشہور ولیُ اللہ حضرت سیّدنا خواجہ نظامُ الدین اَولیا رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ بھی ہیں۔ **ولادت اور نام و نسب:** آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کا نام محمد اور اَلقابات شیخُ المشائخ، سلطانُ المشائخ، نِظامُ الدّین اور محبوبِ الٰہی ہیں، آپ نَجیبُ الطَّرَفَیْن (یعنی والد اور والدہ دونوں کی طرف سے) سیّد ہیں، آپ کی ولادت 27 صفر المظفر 634ھ بدھ کے روز یُوپی ہند کے شہر بدایوں میں ہوئی، والد حضرت سیّد احمد رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ مادرزاد (پیدائشی) ولی تھے، والدہ بی بی زُلیخا رحمۃ اللہ تعالٰی علیہا بھی اللہ کی ولیہ تھیں۔ (محبوبِ الٰہی، ص90، 91، شانِ اولیاء، ص383) **تعلیم و تربیت:** ناظرہ قراٰنِ پاک و ابتدائی تعلیم اپنے محلّے سے ہی حاصل کی، پھر بدایوں کے مشہور عالمِ دِین مولانا علاءُ الدّین اُصُولی علیہ رحمۃ اللہ الولی سے بعض عُلوم کی تکمیل کی اور انہوں نے ہی آپ کو دستار باندھی، بعد اَزاں بدایوں و دہلی کے ماہرینِ فن عُلَما اور اَساتذہ کی درسگاہوں میں تمام مُرَوَّجہ عُلوم وفنون کی تحصیل کی۔ (سیر الاولیاء، ص167، محبوبِ الٰہی، ص94، 225) **بیعت و خلافت:** مختلف مقامات اور شُیوخ سے عُلوم و مَعرِفت کی مَنازِل طے کرتے ہوئے آپ حضرت سیّدنا بابا فریدُ الدّین مسعود گنج شکر علیہ رحمۃ اللہ الاکبر کی بارگاہ میں پہنچے اور پھر اِسی دَر کے غلام و مُرید ہوگئے، جب رُوحانی تربیّت کی تکمیل ہوئی تو پیر و مُرشد نے خلافت سے نوازا۔ (سیر الاولیاء، ص195، محبوبِ الٰہی، ص115، ملخصاً) **اَخلاق و کردار:** آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے اپنی پوری زندگی طلبِ علم، عبادت و ریاضت، مُجاہدہ اور لوگوں کی تربیت و اِصلاح میں گزار دی، آپ نہایت متقی، سخی، اِیثار کرنے والے، دِل جوئی کرنے والے، عَفْو و دَرگزر سے کام لینے والے، حلیم و بُردبار، حُسنِ سُلوک کے پیکر اور تارکِ دُنیا تھے۔ (محبوبِ الٰہی، ص208تا250، ماخوذاً) منقول ہے کہ چھجّو نامی ایک شخص کو خواہ مخواہ آپ سے عَداوت (یعنی دشمنی) تھی، وہ بلاوجہ آپ کی برائیاں کرتا رہتا، اس کے اِنتقال کے بعد آپ اس کے جنازے میں تشریف لے گئے، بعدِ دفن یوں دعا کی: یااللہ! اس شخص نے جو کچھ بھی مجھے کہا یا میرے ساتھ کیا ہے میں نے اس کو معاف کیا، میرے سبب سے تُو اس کو عذاب نہ فرمانا۔ (سیرت نظامی، ص111، ملخصاً) **کرامت:** آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی ایک مشہور کرامت یہ بھی ہے کہ ایک دن آپ کے کسی مُرید نے محفل مُنعقد کی، جس میں ہزاروں لوگ اُمنڈ آئے جبکہ کھانا پچاس ساٹھ افراد سے زائد کا نہ تھا۔ آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے خادمِ خاص سے فرمایا: لوگوں کے ہاتھ دُھلواؤ، دَس دَس کے حلقے بنا کر بٹھاؤ، ہر روٹی کے چار ٹکڑے کرکے دستر خوان پر رکھو، بِسْمِ اللہ پڑھ کر شروع کرو۔ ایسا ہی کیا گیا تو نہ صرف ہزاروں لوگ اُسی کھانے سے سَیر ہوگئے بلکہ کچھ کھانا بچ بھی گیا۔ (محبوبِ الٰہی، ص280، 281 ملخصاً، شانِ اولیاء، ص387) **چند ملفوظات:** ❁ کچھ مِلے تو جمع نہ کرو، نہ مِلے تو فکر نہ کرو کہ خدا ضرور دے گا۔ ❁ کسی کی بُرائی نہ کرو۔ ❁ (بلاضرورت) قرض نہ لو۔ ❁ جَفا (ظلم) کے بدلے عطا کرو، ایسا کرو گے تو بادشاہ تمہارے دَر پر آئیں گے۔ ❁ فَقر و فاقہ رَحمتِ الٰہی ہے، جس شب فقیر بھوکا سویا وہ شب اس کی شبِ مِعراج ہے۔ ❁ بلاضرورت مال جمع نہیں کرنا چاہئے۔ ❁ راہِ خدا میں جتنا بھی خرچ کرو اسراف نہیں اور جو خدا کیلئے خرچ نہ کیا جائے اِسراف ہے خواہ کتنا ہی کم ہو۔ (شانِ اولیاء، ص402، محبوبِ الٰہی، ص293) **وِصال و مزارِ پُراَنوار:** آپ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کا وِصال 18 ربیعُ الآخر 725 ہجری بروز بدھ ہوا، سیّدنا ابوالفتح رُکنُ الدّین شاہ رُکنِ عالَم سُہروردی علیہ رحمۃ اللہ القوی نے نمازِ جنازہ پڑھائی، دہلی میں ہی آپ کا مزار شریف ہے۔ (محبوبِ الٰہی، ص207 ملخصاً)

# اپنے بزرگوں کو یاد رکھئے

ابو ماجد محمد شاہد عطاری مدنی*

وہ بزرگانِ دین جن کا وصال/عرس ربیعُ الآخر میں ہے۔

ربیعُ الآخر اسلامی سال کا چوتھا مہینا ہے۔ اس مہینے میں جن صحابۂ کرام، علمائے اسلام اور اَولیائے عظام کا وصال ہوا، ان میں سے 16 کا مختصر ذکر پانچ 5 عنوانات کے تحت کیا گیا ہے۔

**صحابیات و صحابۂ کرام علیہمُ الرِّضوان** (1) اُمُّ المؤمنین حضرتِ سیدتنا زینب بنتِ خزیمہ ہلالیہ رضی اللہ تعالٰی عنہا بہت ہی سخی، فیاض، غُرَبا و مساکین سے ہمدردی کرنے والی اور کھانا کھلانے والی تھیں، اسی لئے آپ کو اُمُّ المَساکین کہا جاتا تھا۔ آپ کا وصال ربیع الآخر 4ھ میں مدینہ طیبہ میں ہوا اور تدفین جنّتُ البقیع میں کی گئی۔ (شرح الزرقانی، 4/416) (2) **امیرُ التوّابین** حضرتِ سلیمان بن صُرَد خُزاعی رضی اللہ تعالٰی عنہ فاضل، عبادت گزار، سردارِ قوم اور مجاہد تھے، آپ کوفہ میں مقیم ہونے والے اَوّلین صحابۂ کرام میں سے ہیں، آپ کی شہادت ربیعُ الآخر 65ھ کو عَیْنُ الوَرْدَہ (رأس العین، شام) کے مقام پر ہوئی۔ (معرفۃ الصحابہ، 2/461)

**علمائے اسلام رحمہم اللہ السّلام** (3) صاحبِ نحو میر، سیّدُ المُحَقِّقِین میر سید شریف علی بن محمد حنفی جُرجانی کی ولادت 740ھ جرجان (صوبہ گلستان) ایران میں ہوئی۔ آپ متکلم، منطقی، حکیم، صوفی، مترجم، ادیب، شاعر، مفسر، مدرس، مناظر اور شارح و حاشیہ نویس بزرگ تھے۔ آپ نے 6 ربیعُ الآخر 816ھ کو وصال فرمایا، مزار مبارک شیراز (صوبہ فارس) ایران میں مرجعِ خلائق ہے (ظفر الامانی فی مختصر الجرجانی، ص12 تا 15) (4) خاتمُ الفقہاء علامہ سید محمد امین ابن عابدین شامی قادری نقشبندی کی ولادت 1198ھ میں دمشق شام میں ہوئی۔ آپ حافظُ القرآن، جامع علوم فقہ وحدیث، مرجع العلماء، امام العصر، مصنّفِ کتب، قطب شام اور عظیم حنفی فقیہ تھے، 21 ربیعُ الآخر 1252ھ کو وصال فرمایا، آپ کا مزار مبارک قبرستان باب الصغیر دِمَشق (شام) میں ہے۔ اپنی کتاب فتاویٰ شامی کی وجہ سے عالمی شہرت پائی۔ (جد الممتار علی رد المحتار، 1/196 تا 205)

**اولیائے کرام رحمہم اللہ السّلام** (5) بانیِ سلسلۂ صوفیہ علویہ مغربیہ حضرت مولائی سیّد اِدریس الاوّل حسنی کی ولادت 127ھ مدینۂ منورہ میں ہوئی۔ عالم دین، سخی، زاہد، مجاہد، ولی کامل اور تبع تابعی تھے۔ مغرب (مراکش) 172ھ میں سلطنتِ ادریسہ کی بنیاد رکھی۔ یکم ربیعُ الآخر 177ھ کو مرکز سلطنت ولیلی (Volubilis) میں شہید ہوئے، مزار مبارک زَرْھون المغرب (مراکش) میں مرجعِ خلائق ہے۔ (الاعلام للزرکلی، 1/279، زیاراتِ مراکش، ص96) (6) استاذ الصوفیاء حضرت امام ابوالقاسم عبدالکریم بن ہَوازِن قشیری کی ولادت 376ھ میں ہوئی اور وفات 17 ربیعُ الآخر 465ھ کو فرمائی، آپ کا مزار مبارک نیشاپور (ضلع خراسان) ایران میں اپنے پیر و مرشد شیخ ابو علی دَقّاق کے پہلو میں ہے۔ آپ عالم، فقیہ، ادیب، شاعر، صوفی، واعظِ شیریں بیاں اور مفسرِ قرآن تھے، آپ کی تصنیف رسالہ قشیریہ کو عالمگیر شہرت حاصل ہے۔ (اردو دائرہ معارف اسلامیہ، 16/2، ص168، 169) (7) شیخِ اکبر



مزار شریف حضرت علامہ ابن عابدین شامی قدس سرہ السامی



مزار شریف حضرت خواجہ غلام فرید علیہ رحمۃ اللہ العزیز



مزار شریف حضرت سیّد محمد شاہ دولہا سبز واری علیہ رحمۃ اللہ الباری



مزار شریف حضرت علامہ محمد شریف کوٹلوی علیہ رحمۃ اللہ القوی

حضرت شیخ محی الدین محمد ابنِ عربی قادری کی ولادت 560ھ کو مُرسِیَہ (اندلس) میں ہوئی۔ 2ربیعُ الآخر 638ھ کو وصال فرمایا، مزار مبارک جبلِ قاسیون دمشق شام میں ہے، آپ شریعت وطریقت کے جامع، صاحبِ اسرار و معرفت اوراکابر اولیا سے ہیں۔ آپ کی کتب فُصُوصُ الْحِکَم اور فتوحاتِ مکیہ بہت مشہور ہیں۔(اردو دائرہ معارف اسلامیہ، 1/ 605، مرآۃالاسرار، ص624) (8) شیخِ وقت، ولی کامل حضرت سید محمد شاہ دولہا سبز واری کی ولادت ساتویں صدی ہجری میں بخارا (ازبکستان) میں ہوئی۔ کچھ عرصہ سبز وار (صوبہ ہرات ،افغانستان) میں رہے پھر بابُ المدینہ کراچی کو اپنا مسکن بنایا، آپ کا وصال 17ربیعُ الآخر 701ھ کو ہوا، مزار مبارک کھارادر (اولڈ سٹی) بابُ المدینہ کراچی میں قبولیتِ دعا کا مقام ہے۔(تذکرہ بخاری شاہ، ص19تا22) (9) محبوبِ الٰہی، سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین اولیا سید محمد بخاری چشتی کی ولادت 634ھ کو بدایوں (یوپی) ہند میں ہوئی، 18ربیعُ الآخر 725ھ کو وصال فرمایا، آپ کا مزار مبارک دہلی میں زیارت گاہِ خلق ہے۔ آپ عالمِ دین، ولی کامل اور شیخ طریقت تھے۔ آپ کی تصانیف میں "مجموعۂ ملفوظات" اور "فوائد الفواد" اپنی مثال آپ ہے۔ (مرآۃالاسرار، ص776) (10) امامُ الاولیاء حضرت علامہ سید ابراہیم ایرجی حسینی کی ولادت ایرچ (ضلع جالون، پنجاب) ہند میں ہوئی۔ آپ جامع علوم وفنون، وسیعُ النظر، کثیرُ المطالعہ، جمع کتب کے شائق، ولی کامل اور سلسلۂ قادریہ رضویہ عطاریہ کے چھبیس ویں شیخ طریقت ہیں۔ 5ربیعُ الآخر 953ھ کو وصال فرمایا، تدفین احاطۂ درگاہِ محبوبِ الٰہی سیدنا شیخ نظام الدین اولیا دہلی میں ہوئی۔(تذکرہ علمائے ہند، ص83، شرح شجرۂ قادریہ رضویہ عطاریہ، ص97) (11) ولی کامل، صاحبِ کرامات حضرت خواجہ محکم الدین سیرانی اویسی کی ولادت 1137ھ میں گوگیرہ (اوکاڑہ) پنجاب میں ہوئی اور وصال 5ربیعُ الآخر 1197ھ کو فرمایا، آپ کا مزار خانقاہ شریف (نزد سمہ سٹہ ضلع بہاولپور) پاکستان میں مرکزِ فیوض و برکات ہے۔ "تلقینِ لدُنّی" آپ کی تصنیف ہے۔(تذکرہ اولیائے پاکستان، 2/408) (12) مشہور صوفی شاعر، صاحب دیوان فرید حضرت خواجہ غلام فرید چشتی نظامی کی ولادت 1261ھ کو چاچڑاں شریف (ضلع بہاولپور) میں ہوئی۔ وصال 6ربیع الآخر 1382ھ کو فرمایا، مزار مبارک کوٹ مٹھن شریف ضلع راجن پور پنجاب پاکستان میں مرجع خواص و عام ہے۔(تذکرہ اولیائے پاکستان، 2/ 371تا378) **احبابِ اعلیٰ حضرت علیہم رحمۃ ربِّ العزت** (13) مُریدِ اعلیٰ حضرت، اجمل العلما، حضرت علامہ مفتی محمد اجمل شاہ سنبھلی کی ولادت 1318ھ سنبھل (یوپی) ہند میں ہوئی، آپ جید مفتی، بہترین مدرس، کئی کتب کے مصنف، استاذُ العلماء، صاحبِ فتاویٰ اجملیہ (چار جلدیں) اور بانی مدرسۂ اہلِ سنّت اجمل العلوم (متصل جامع مسجد جہان خاں) سنبھل (یوپی) ہند ہیں۔ آپ کا وصال 28ربیعُ الآخر 1383ھ میں ہوا، مزار مذکورہ مدرسے میں ہے۔(فتاویٰ اجملیہ، 1/ 12تا56) **تلامذہ و خلفائے اعلیٰ حضرت علیہم رحمۃ ربِّ العزت:** (14) شہزادۂ شیخ المشائخ، حضرت مولانا سیّد ابوالمحمود احمد اشرف اشرفی کی ولادت 1286ھ کچھوچھہ شریف (ضلع امبیڈ کر نگر، یوپی) ہند میں ہوئی۔ آپ عالم باعمل، شیخ طریقت، مناظر اسلام اور سلطان الواعظین تھے۔ 15ربیع الآخر 1347ھ کو وصال فرمایا۔ مزار کچھوچھہ شریف میں ہے۔(حیات مخدوم الاولیا، ص439تا449) (15) استاذالعلماء حضرت مولانا عبد الحیّ قادری پیلی بھیتی کی ولادت تقریباً 1299ھ پیلی بھیت (یوپی) ہند میں ہوئی اور وصال 24ربیع الآخر 1359ھ کو فرمایا۔ تدفین قبرستان محلہ منیر خان پیلی بھیت میں کی گئی۔ آپ ذہین وفطین عالم دین، جامع علوم وفنون، مدرسۃ الحدیث پیلی بھیت کے سینئر مدرس، محدّث سورتی کے بھتیجے اور علمی جانشین تھے۔(تذکرہ محدثِ سورتی، ص253) (16) فقیہ اعظم ابویوسف محمد شریف محدّث کوٹلوی کی ولادت باسعادت 1277ھ میں کوٹلی لوہاراں (ضیاء کوٹ، سیالکوٹ) پاکستان میں ہوئی۔ 6ربیعُ الآخر 1370ھ کو وصال فرمایا، آپ کا مزار مبارک کوٹلی لوہاراں غربی محلہ نکھوال (ضیاء کوٹ، سیالکوٹ) پاکستان میں جامع مسجد شریفی سے متصل ہے۔ آپ عالم باعمل، شیخ طریقت، مفتی اسلام، استاذالعلماء، واعظِ خوش بیان، مناظرِ اسلام، بانی ماہنامہ الفقیہ، شاعر وادیب اور صاحب تصنیف تھے۔(تذکرۂ فقیہ اعظم، ص97-100)

# اپنے بزرگوں کو یاد رکھئے

ابو ماجد محمد شاہد عطاری مدنی*

مزار شریف حضور غوث پاک

## وہ بزرگانِ دین جن کا وِصال / عرس ربیعُ الآخر میں ہے۔

ربیعُ الآخر اسلامی سال کا چوتھا مہینا ہے۔ اس میں جن اَولیائے کرام اور عُلَمائے اسلام کا وصال ہوا، ان میں سے 16 کا مختصر ذکر ”ماہنامہ فیضانِ مدینہ“ ربیعُ الآخر 1439ھ کے شُمارے میں کیا گیا تھا۔ مزید کا تعارف ملاحظہ فرمائیے: **اولیائے کرام** رحمہم اللہ السلام



مزار شریف حضرت ابو عثمان سعید حیری نیشاپوری

1 قطبِ وقت حضرتِ سیّدُنا حبیب عَجَمی فارسی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت بصرہ (عراق) میں ہوئی اور 3 ربیعُ الآخر 156ھ کو وصال فرمایا۔ مزار شریف محلہ بشار بغداد میں ہے۔ آپ مشہور تابعی بزرگ حضرت خواجہ حسن بَصری علیہ رحمۃ اللہ القوی کے شاگرد و خلیفہ، مشہور ولیِ کامل، مُستجابُ الدُّعاء، صاحبِ کرامت اور عابد و زاہد ہیں۔ (شانِ اولیاء، ص63)

2 حضرتِ سیّدُنا امام ابو عثمان سعید حیری نیشاپوری علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت 203ھ کو ”رے“ (موجودہ تہران) ایران میں ہوئی اور 22 ربیعُ الآخر 298ھ کو وصال نیشاپور (صوبہ خراسان رضوی، ایران) میں فرمایا۔ آپ امامِ زمانہ، محدّثِ وقت، صوفیِ باصفا اور اکابر اولیا سے ہیں۔ (تاریخ الاسلام للذہبی، 22/152،149، طبقات امام شعرانی، جز1، ص123) 3 خواجۂ چشت حضرتِ سیّدُنا خواجہ ابو اسحاق شرفُ الدّین شامی عَلَوی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت عکّہ (اب یہ فلسطین کا ایک شہر ہے) شام میں ہوئی۔ یہیں آپ نے 14 ربیعُ الآخر 343ھ کو وصال فرمایا۔ آپ علومِ ظاہری و باطنی کے جامع، زُہد و تقویٰ میں مشہور، صاحبِ کرامت اور سلسلۂ چشتیہ کے اہم ترین شیخ ہیں۔ (عباد الرحمٰن، 1/90، خزینۃ الاصفیاء، 2/37، 38) 4 بانیِ سلسلۂ قادریہ، سردارِ اولیا، غوثُ الاعظم حضرتِ سیّد محیُ الدّین ابو محمد عبدالقادر جیلانی حَسَنی حُسینی حنبلی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت 470ھ کو جیلان (ایران) میں ہوئی اور 11 ربیعُ الآخر 561ھ کو بغداد شریف (عراق) میں وصال فرمایا، آپ جیّد عالمِ دین، بہترین مدرّس، پُراثر واعظ، مصنّفِ کتب، فقہا و محدّثین کے استاذ، شیخُ المشائخ اور مؤثّر ترین شخصیت کے مالک ہیں۔ آپ کا مزارِ مبارک دنیا بھر کے مسلمانوں کے لئے منبعِ انوار و تجلّیات ہے۔ (بہجۃ الاسرار، ص171، طبقات امام شعرانی، جز1، ص178، مرآۃ الاسرار، 563، 571) 5 سلطانُ التّارکین، حضرت صوفی حمیدُ الدّین سُوالی ناگوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ولادت سُوال (مضافاتِ اجمیر صوبہ راجستھان) ہند میں ہوئی۔ 29 ربیعُ الآخر 673ھ کو وصال فرمایا، مزارِ مبارک ناگور شریف (صوبہ راجستھان) ہند میں ہے۔ آپ تلمیذ و خلیفہ خواجہ غریب نواز، صوفیِ کامل، مصنّفِ کتب اور اکابر اولیا میں سے ہیں۔ (تحفۃ الابرار، ص89، 90، مرآۃ الاسرار، ص677، 682، تذکرہ علمائے ہند، ص170) 6 استاذِ صاحبِ کنزُ العُمّال، حضرتِ سیّدنا ابو المعارف قطبُ الدّین مصطفےٰ بن کمالُ الدّین بَکری دِمشقی خَلْوَتی حنفی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت 1099ھ دِمشق میں ہوئی اور 18 ربیعُ الآخر 1162ھ کو وصال فرمایا، مزارِ مبارک قبرستان مُجاوِرین قَرافۃُ الکبریٰ قاہرہ مصر میں ہے۔ آپ استاذُ العُلَماء، دو سو سے زائد کتب کے مصنّف، سلسلۂ خلوتیہ کے مرشدِ کبیر، شیخُ الصّوفیاء، صاحبِ کشف و کرامات اور فقہائے احناف سے تھے۔ اَلْوِرْدُ الْمَنْھُوْلُ الْاَصْفٰی فِیْ مَوْلِدِ الرَّسُوْل آپ کی کتاب ہے۔ (الشیخ مصطفیٰ البکری حیاتہ وآثارہ، جامع کراماتِ اولیاء، 3/624، 644، جہانِ امام ربانی، 6/50)

7 بانیِ سلسلۂ نقشبندیہ مجدّدیہ مرادیہ، شیخُ الاسلام حضرتِ سیّدُنا محمد مراد بن علی بُخاری اُزبکی حنفی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت سمرقند اُزبکستان میں 1050ھ کو ہوئی اور 12 ربیعُ الآخر 1132ھ کو وصال فرمایا، مزارِ مبارک مدرسہ درسخانہ محلّہ نیشانجی پاشا (استنبول) ترکی میں ہے۔ آپ فقیہِ حنفی، محدّثِ وقت، جامعِ علومِ عقلیہ و نقلیہ، مصنّفِ کتب، بانیِ مدرسہ نقشبندیہ برّانیہ و مرادیہ دِمشق اور صاحبِ کرامات اولیا سے ہیں۔ (معجم



مزار شریف حضرت حمید الدین ناگوری

المؤلفین، 3/839، 840، الاعلام للزرکلی، 7/199) **8** بانیِ سلسلہ معمرہ منوریہ، حضرتِ سیّدُنا شاہ منور علی عمر دراز قادری بغدادی الٰہ آبادی علیہ رحمۃ اللہ الہادِی کی ولادت 491ھ کو بغداد (عراق) میں ہوئی اور (708سال کی) طویل عمر پاکر 15 ربیع الآخر1199ھ کو الٰہ آباد (یوپی) ہند میں وصال فرمایا۔ آپ شیخ ضیاءُ الدّین ابونجیب عبدالقاہر سہروردی کے بھانجے، حضور غوثِ اعظم کے بزرگ ترین خادم، حضرتِ سیّد کبیرُ الدّین دولہ کے خلیفہ اور اکابر اولیائے ہند سے ہیں۔(تاریخ مشائخ قادریہ، 2/192تا197، حقیقت گلزار صابری، ص150)

**علمائے اسلام رحمھم اللہ السلام**

**9** مؤرّخِ اسلام حضرتِ سیّدُنا عبدالملک بن ہِشام حِمْیَری شافعی علیہ رحمۃ اللہ الکافی بصرہ میں پیدا ہوئے اور قاہرہ مصر میں 13 ربیعُ الآخر218ھ کو وصال فرمایا۔ آپ علمِ نسب و نحو کے امام، مؤرخ اور محدِّث تھے۔ اپنی کتاب اَلسِّیْرَةُ النَّبَوِیَّةُ لِاِبْنِ هِشَام کی وجہ سے مشہور ہوئے۔(وفیات الاعیان، 3/150) **10** حافظُ الحدیث ابنِ عبدُ البَرّ ابوعمر یوسف بن عبداللہ قُرطبی مالکی علیہ رحمۃ اللہ الوَالی کی ولادت 368ھ کو قُرطبہ (Córdoba) اُندلُس (موجودہ اسپین Spain) میں ہوئی۔ 29یا30ربیعُ الآخر 463ھ کو وصال فرمایا، شاطِبہ (Xàtiva)، بَلَنْسِیَہ، اُندلُس میں دفن کیا گیا۔ آپ مجتہدُ الاسلام، محدثِ عصر، امامِ زمانہ، شیخ علماءِ اُندلُس، قاضیِ اُشبُونہ وشَنْتَرِین، مؤرخِ اسلام اور 27 سے زیادہ کتب کے مصنف تھے۔ اَلْاِسْتِیْعَاب فِیْ مَعْرِفَةِ الْاَصْحَاب آپ کی مشہور کتاب ہے۔ (وفیات الاعیان، 5/428تا432) **11** قاریُ الہدایہ حضرت امام سراجُ الدّین عمر خَیّاط حنفی مصری علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت محلہ حسینیہ قاہرہ مصر میں ہوئی اور ربیعُ الآخر829ھ کو وصال فرمایا، تدفین حَوش الاَشرف برسبائی نزد جامعہ برقوقیہ قاہرہ مصر میں ہوئی۔ آپ حافظُ القراٰن، جامعِ منقول و معقول، استاذُ العُلَما، فقیہِ حنفی، شیخ طریقت تھے۔ فتاویٰ قاریُ الہدایہ آپ کے فتاویٰ کا مجموعہ ہے۔(حدائق الحنفیہ، ص341، فتاویٰ قاری الہدایہ، ص6، 11) **12** شیخ الاسلام امام زینُ الدّین قاسم بن قُطْلُوبُغا مصری حنفی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت 802ھ کو قاہرہ مصر میں ہوئی اور یہیں 4ربیعُ الآخر 879ھ کو وصال فرمایا، تدفین بابِ مشہدِ قاہرہ میں ہوئی آپ حافظِ قراٰن، علوم عقلیہ و نقلیہ میں ماہر، مؤرّخ، صاحبِ لسان، 116کتب و رسائل کے مصنف، بہترین مناظر، حسناتِ دہر اور اکابر فقہائے احناف میں سے ہیں۔ اہم کتب میں تاجُ التَّراجم اور مجموعہ رسائل ہیں۔ (حدائق الحنفیہ، ص360، شذرات الذہب، 7/470) **13** عظیم حنفی فقیہ حضرت شیخ ابراہیم بن محمد حَلَبی حنفی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت تقریباً 866ھ حَلَب شمال مغربی شام میں ہوئی اور 10 ربیعُ الآخر956ھ کو وصال فرمایا اور قسطنطنیہ میں دفن کئے گئے۔ آپ امام وخطیب جامع مسجد سلطان محمد فاتح (استنبول، ترکی) فقیہِ عصر، محدثِ زمانہ، کئی کتب کے مصنف اور مشاہیر فقہائے احناف سے تھے۔ غُنْيَةُ الْمُتَمَلِّي اور مُلْتَقَى الْاَبْحُر آپ کی تصانیف ہیں۔(حدائق الحنفیہ، ص400، وفیات الاخیار، ص13) **14** امام قطبُ الدّین محمد بن احمد نَہْرَوَانی ہندی مکی قادری حنفی علیہ رحمۃ اللہ القوی کی ولادت 917ھ کو مرکزُالاولیاء لاہور میں ہوئی۔ 26 ربیعُ الآخر 990ھ کو مکۂ مکرمہ میں وصال فرمایا۔ آپ امامِ وقت، مفتیِ احناف مکۂ معظمہ، مدرّس و خطیبِ حرم، مؤرخِ اسلام، صاحبِ دیوان شاعر اور 13 سے زائد کتب کے مصنف تھے۔(حدائق الحنفیہ، ص522، دیوان الاسلام، 4/15، شذرات الذہب، 8/420)

**15** خلیفۂ اعلیٰ حضرت علّامہ شیخ جمال بن امیر بن حسین مالکی قادری علیہ رحمۃ اللہ الہادِی کی ولادت 1285ھ کو مکّہ شریف میں ہوئی۔ وفات 19 ربیعُ الآخر 1349ھ کو فرمائی، مکّہ شریف میں دفن کئے گئے۔ آپ امامِ مالکی، مدرّسِ حرم، مصنفِ کتب، جسٹس شرعی عدالت، رکنِ مجلس اعلیٰ محکمۂ تعلیم اور مُقَرِّظِ اَلدَّوْلَةُ الْمَكِّيَّة و حُسَامُ الْحَرَمَيْن تھے، آپ کی کتب میں "اَلثَّمَرَاتُ الْجَنِيَّةُ فِي الْاَسْئِلَةِ النَّحْوِيَّة" مشہور ہے۔

(مختصر نشر النور والزھر، ص163، امام احمد رضا محدث بریلوی اور علمائے مکۂ مکرمہ، ص149تا151)

# اپنے بزرگوں کو یاد رکھئے

ابو ماجد محمد شاہد عطاری مدنی

ربیعُ الآخِر اسلامی سال کا چوتھا مہینا ہے۔ اس میں جن اَولیائے کرام اور عُلَمائے اسلام کا وِصال ہوا، ان میں سے 31 کا مختصر ذکر "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" ربیعُ الآخر 1439ھ اور 1440ھ کے شماروں میں کیا گیا تھا۔ مزید 14 کا تعارف ملاحظہ فرمایئے: **صحابۂ کرام علیہمُ الرِّضوان:** (1) حضرت عُمَیر بن رِئاب قُرشی سَہمی رضی اللہ عنہ ابتدائی مسلمانوں سے ہیں، حَبَشہ پھر مدینہ شریف ہجرت کرنے کا شَرف پایا۔ آپ کی کوئی اولاد نہ تھی، آپ جنگِ عَیْنُ التَّمْر (صوبہ کربلا، عراق) میں شہید ہوئے اور یہیں دَفن کئے گئے۔ یہ جنگ ربیعُ الآخر 12ھ میں ہوئی۔ (اسد الغابہ، 4/310، اسلامی انسائیکلوپیڈیا، 1/10) (2) حضرت ابونعمان بشیر بن سَعْد خَزْرَجی انصاری رضی اللہ عنہ بیعتِ عُقبہ میں اسلام لائے اس لئے السّابِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ سے ہیں، غزوۂ بدر سمیت تمام غزوات میں شریک ہوئے، نبیِّ پاک صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے انہیں شعبان میں سَرِیَّۂ فَدَک اور شوال میں وادیِ قُریٰ روانہ فرمایا، یومِ سَقِیفَہ کو اَنصار میں سب سے پہلے آپ نے حضرت صدّیقِ اکبر رضی اللہ عنہ سے بیعت کی۔ آپ ربیعُ الآخر 12ھ کو جنگِ عَیْنُ التَّمْر میں شہید ہوئے اور یہیں دَفن کئے گئے۔ (الاصابہ، 1/442، الاستیعاب، 1/252) **اولیائے کرام رحمہم اللہ السّلام:** (3) مشہور صُوفی بزرگ حضرت شیخ فریدُ الدّین محمد عطّار نیشاپوری رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 513ھ میں نیشاپور کے قصبۂ گرگین (خُراسان) ایران میں ہوئی۔ 29 ربیعُ الآخر 627ھ کو شہید ہوئے، آپ کا مزارِ مبارک محلّہ شادباغ نیشاپور (خراسان) ایران میں مَرجَعِ خواص و عوام ہے۔ آپ ماہرِ طِبّی اَدْوِیات، صاحبِ دیوان فارسی شاعر، بہترین اَدیب و مُصنّف اور عارفِ ربانی تھے۔ آپ کی تصانیف میں سے تَذْکِرَۃُ الْاَوْلِیاء، اَسْرار نامہ اور مَنْطِقُ الطَّیْر یادگار ہیں۔ (مرآۃ الاسرار، ص669 تا 672، وفیات الاخیار، ص74) (4) حضرت پیر عبدالملک امانُ اللہ پانی پتی قادری رحمۃ اللہ علیہ نویں صدی ہجری میں پیدا ہوئے اور 12 ربیعُ الآخر 957ھ کو پانی پت (ہریانہ ہند) میں وصال فرمایا، آپ عالمِ دین، ولیِ کامل، کُتُبِ تصوُّف پر عُبور رکھنے والے تھے اور آپ کی تحریر کردہ کُتُب میں علّامہ جامی کی کتاب لَوائح کی شرح "اَشِعَّۃُ اللَّوَائِح" بھی ہے۔ (اخبار الاخیار فارسی، ص241 تا 243) (5) جدِّ اَمْجد ساداتِ قُطْبی حضرت قُطْبُ الدّین بِیْنادِل قَلَندر قادری رحمۃ اللہ علیہ خاندانِ غوثیہ رزّاقیہ کے عظیمُ المَرتَبت فرد، ولیِ کامل، صاحبِ تصرُّف اور سلسلہ سُہرَوَردیہ قادریہ قلندریہ کے اہم شیخِ طریقت ہیں۔ آپ کا وصال 17 ربیعُ الآخر 1057ھ کو ہوا، مزارِ مبارک جونپور (یوپی، ہند) کچہری روڈ پر ایک اِحاطے میں ہے۔ (تذکرۃ الانساب، ص124) (6) بانیِ سلسلہ قادریہ وارثیہ حضرت مولانا سیّد محمد وارِث رسول نُما قادری رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت ایک علمی گھرانے میں 1087ھ کو بنارس (یوپی ہند) میں ہوئی اور یہیں 10 ربیعُ الآخر 1166ھ میں وِصال فرمایا، مزار محلّہ کوئلہ مَن (نزد مچھندری) بنارس میں ہے، آپ عُلوم و فُنون میں ماہر، استاذُ العلماء، کئی کُتُب کے مُحشّی و مُصنّف اور شیخِ طریقت تھے۔ نبیِّ پاک صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم کی کثرت سے زیارت کرنے اور کروانے کی وجہ سے رسول نُما مشہور ہوئے۔ (تاریخ مشائخ قادریہ، 2/166 تا 176) (7) ولیِ شہیر، قُطبِ عالَم حضرت سیّد عالَم شاہ بخاری سُہروردی رحمۃ اللہ


مزار شریف شیخ فرید الدین عطار


مزار شریف قطب الدین بینادل قلندر


مزار شریف سید وارث رسول نُما قادری

علیہ نہایت سخی، صاحبِ کرامت اور ولیِ کامل تھے، آپ کا مزار ایم اے جناح روڈ جامع کلاتھ مارکیٹ کراچی میں مرجعِ خلائق ہے۔ آپ کی پیدائش 999ھ اُوچ شریف (نزد احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور پنجاب) اور وفات 25 ربیعُ الآخر 1046ھ کو کراچی میں ہوئی۔ (تذکرہ اولیائے سندھ، ص245، نوائے وقت، 5 جنوری 2018ء) ⑧ رابع حضرت خواجہ حافظ مقبولُ الرّسول لِلّٰہی نقشبندی قادری رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 1323ھ کو آستانہ عالیہ للہ شریف (تحصیل پنڈدادن خان ضلع جہلم) میں ہوئی اور 14 ربیع الآخر 1368ھ کو وصال فرمایا، مزار للہ شریف میں ہے۔ آپ اردووفارسی میں ماہر، شریعت پر عمل کرنے اور کروانے کے جذبے سے سرشار، بارُعب مگر ملنسار و ہمدرد تھے۔ (تاریخ مشائخ نقشبندیہ، 631تا653) ⑨ نواسۂ امیرِ ملّت حضرت مولانا حافظ پیر سیّد حیدر حُسین علی جماعتی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 1336ھ اور وفات 27 ربیعُ الآخر 1407ھ کو ہوئی، روضۂ امیرِ ملّت (علی پور سیداں شریف ضلع نارووال پنجاب) سے مُلحقہ حُجرے میں مزار ہے۔ آپ فاضلِ دارُ العُلوم نقشبندیہ جماعتیہ علی پور شریف، پابندِ شریعت، صاحبِ جُودو سخاوت، کئی مساجد و مدارس کے بانی، خلیفۂ امیرِ ملّت سیّد جماعت علی شاہ مُحدّثِ علی پوری اور تبلیغِ دین وترویجِ سلسلہ کے لئے کثیر شہروں کا سفر کرنے والے تھے۔ (تذکرہ خلفائے امیر ملت، ص409) **عُلَمائے اسلام رحمہم اللہ السّلام:** ⑩ قاضیِ مکّہ حضرت امام سلیمان بن حَرْب اَزْدِی بصری رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 140ھ بصرہ میں ہوئی اور یہیں ربیعُ الآخر 224 کو وصال فرمایا، آپ عظیم مُحدّث، حدیث کے ثِقہ راوی، امام بخاری، امام ابوداؤد اورامام دارمی جیسے مُحدّثین کے شیخ ہیں۔ آپ پانچ سال قاضیِ مکّہ رہے۔ (تاریخ بغداد، 9/34تا38) ⑪ امامُ الحرمَین ابو المعالی عبدُ الملک جُوَینی شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ایک علمی گھرانے میں 419ھ کو جُوَین سبزوار نزد نیشاپور (ایران) میں ہوئی اور بُشت نِقان نزد نیشاپور میں 25 ربیعُ الآخر 478ھ کو وصال فرمایا، آپ کی تُربت اسی شہر کے قدیمی حصّے کے قبرستان "تلاجرد" میں ہے۔ آپ علمِ فِقہ، اُصول اور عقائد پر کامل دسترس رکھنے والے عظیم فقیہ، عَبْقری شخصیت کے مالک، ایک درجن سے زیادہ کُتُب کے مُصنّف، بانیِ مدرسہ نظامیہ نیشاپور، استاذِ امام غزالی اور اکابر عُلمائے شَوافع سے ہیں۔ کتاب "نِهَايَةُ الْمَطْلَبِ فِي دِرَايَةِ الْمَذْهَب" آپ کی یادگار ہے۔ (وفیات الاعیان، 2/80، 81)


مزار شریف حضرت عالم شاہ بخاری

⑫ قاضیُ القُضاۃ، سَعْدُ الدّین سَعْد بن محمد دَیْرِی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 768ھ کو ایک علمی گھرانے میں ہوئی اور مصر میں 9 ربیعُ الآخر 867ھ کو وفات پائی، آپ نے علمِ دین اپنے والد شیخُ الاسلام شمسُ الدّین محمد دَیری سے حاصل کیا، آپ آٹھویں صدی ہجری کے بہت بڑے حنفی عالم، قاضی، درسِ تفسیر میں یکتا، مفتیِ اسلام، چند کتابوں کے مُصنّف اور تقریباً 24 سال مصر کے قاضیُ القُضاۃ رہے۔ (الفوائد البہیۃ، 102تا104)


مزار شریف خواجہ مقبول الرّسول لِلّٰہی

⑬ استاذُ العُلَماء حضرت مولانا قاضی محمد گوہر علی صُوفی عَلَوی رحمۃ اللہ علیہ موضع لودے (تحصیل گوجر خان ضلع راولپنڈی) کے ایک علمی گھرانے میں پیدا ہوئے اور 5 ربیعُ الآخر 1370ھ میں وصال فرمایا۔ موضع لودے میں دفن کئے گئے۔ آپ جیّد عالمِ دین، مدرّسِ درسِ نِظامی، آستانہ عالیہ چُورہ شریف کے مرید و خلیفہ، شاعرِ اسلام اور کئی کتب کے مُصنّف ہیں۔ "جَوَاهِرِعَلَوِيَه بِأَشْعَارِ الصَّرْفِيَةِ وَالنَّحْوِيَة" آپ کی 28 کُتُب میں سے ایک ہے۔ (معارف رضا سالنامہ 2007، ص221، ماہنامہ الحقیقہ، تحفظ ختم نبوت نمبر، 2/851) ⑭ استاذُ العُلَماء، حضرت مولانا غلام مرتضیٰ نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ پنڈی گھیپ (ضلع اٹک) کے ایک علمی گھرانے میں 1333ھ کو پیدا ہوئے اور یہیں 15 ربیعُ الآخر 1417ھ کو وصال فرمایا، آپ حافظِ قراٰن، فاضلِ دارُ العُلوم مَنظرِ اسلام بریلی شریف، بہترین مدرّس اور مُحرّر تھے۔ (تذکرہ علمائے اہل سنت، ضلع اٹک، ص297، 299)


مزار شریف۔ سید حیدر حسین شاہ



# اپنے بزرگوں کو یاد رکھئے

ابو ماجد محمد شاہد عطاری مدنی

رَبِیْعُ الْآخِر اسلامی سال کا چوتھا مہینا ہے۔ اس میں جن صحابۂ کرام، اَولیائے عظام اور عُلَمائے اسلام کا وصال ہوا، ان میں سے 45 کا مختصر ذکر "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" ربیعُ الآخر 1439ھ تا 1441ھ کے شماروں میں کیا گیا تھا۔ مزید 12 کا تعارف ملاحظہ فرمائیے:

**صحابۂ کرام علیہمُ الرِّضوان:** شہدائے سَریۂ محمد بن مَسْلَمہ: نبیِّ کریم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے ربیعُ الآخر 6ھ میں حضرت محمد بن مَسْلَمہ رضی اللہ عنہ کو 10 صحابۂ کرام علیہمُ الرِّضوان کے ساتھ ذُوالقَصّہ (مدینے سے 24 میل کے فاصلے پر موجود ایک مقام) کے قبائل بنی مَعْوِیہ، بنی عُوال اور بنی ثَعْلَبہ کی سرکوبی کے لئے بھیجا۔ اس سریہ میں اکثر صحابہ شہید ہوگئے۔[1]

**اولیا و مشائخ کرام رحمہم اللہ السّلام:** 1 شیخِ طریقت حضرت سیّد سکندر ترمذی مَنگلوری رحمۃ اللہ علیہ بچپن سے ہی حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں رہے، علمِ شریعت و طریقت میں کمال حاصل کرنے کے بعد خلافت سے نوازے گئے، سلطان فیروز شاہ کی فوج میں خدمات سرانجام دیں، مخدوم پور (منگلور، کرناٹک ہند) میں مسجد و خانقاہِ سہروردیہ بنائی، آپ کا وصال 10 ربیعُ الآخر 825ھ میں ہوا۔[2] 2 بالا پیر حضرت شیخ عبدُالکبیر بن شیخ عبدالقدوس چشتی صابری رحمۃ اللہ علیہ ولی ابنِ ولی، اپنے والد صاحب کے مرید و خلیفہ اور صاحبِ کرامات تھے، آپ کا وصال 26 ربیعُ الآخر 947ھ کو ہوا، مزار دہلی ہند میں ہے۔[3] 3 جدِ آل عطاس الاکبر حضرت حبیب عمر بن عبدالرحمٰن راتب العطاس باعلوی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 992ھ کو موضع اَللِّسْک (عَیْنات) یمن میں ہوئی اور وصال نفحون ضلع حریضہ میں 23 ربیعُ الآخر 1072ھ کو فرمایا۔ یہیں مزار مرجعِ خلائق ہے۔ آپ حافظِ قراٰن، عالمِ دین، مُصلحُ الاُمّت اور کثیر عُلما و مشائخ کے استاذ و شیخ ہیں۔[4] 4 جدِّ امجد اولیائے بیجاپور و اورنگ آباد حضرت مولانا قاضی ابوالحسن صدیقی گجراتی رحمۃ اللہ علیہ جیّد عالمِ دین، ولیِ کامل اور مغل بادشاہ اورنگ زیب عالمگیر کی افواج کے قاضی تھے۔ آپ کا وصال 11 ربیعُ الآخر 1097ھ میں ہوا، آپ کا مزار محلہ غازی پور احمد آباد گجرات ہند میں ہے۔[5] 5 دریائی پیر حضرت سیّد علی اصغر شاہ جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت بارھویں صدی ہجری میں ہوئی اور 28 ربیعُ الآخر 1200ھ کو دریائے سندھ میں فوت ہوئے، آپ کا مزار درگاہ نورائی شریف (ضلع ٹنڈو محمد خان سندھ) میں دعاؤں کی قبولیت کا مقام ہے۔ آپ خاندانِ غوثیہ رزّاقیہ کے چشم و چراغ، صاحبِ کرامات ولیُّ اللہ اور صاحبِ مجاہدہ تھے۔[6] 6 پیر طریقت حضرت پیر سیّد واحد علی شاہ قادری چشتی رحمۃ اللہ علیہ 1305ھ


مزار حضرت حبیب عمر بن عبد الرحمٰن العطاس رحمۃ اللہ علیہ


مزار حضرت پیر سیّد واحد علی شاہ قادری چشتی رحمۃ اللہ علیہ

کو خاندانِ شاہِ ولایت امروہی مرادآباد میں پیدا ہوئے، تعلیم و تربیت "اَنْوَر" میں ہوئی، آپ عالمِ دین، پیرِ طریقت اور عظیم روحانی شخصیت کے مالک تھے۔ آپ کا وصال 11 ربیعُ الآخر 1366ھ کو کراچی میں ہوا، مزار بارگاہِ واحدیہ (سخی حسن چورنگی، نارتھ ناظم آباد) کراچی میں ہے۔[7]

عُلَمائے اسلام رحمہم اللہ السّلام: 7 شیخُ الاسلام حضرت ابو الولید ہشام بن عبد الملک باہلی بصری رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 133ھ میں ہوئی اور ربیعُ الآخر 238ھ میں وصال فرمایا، آپ تبع تابعی حضرت شعبہ بن حجاج کے شاگرد، ثقہ راوی حدیث، امامِ زمانہ، فقیہ و محدث، استاذُ المحدثین اور ذہین ترین افراد میں سے تھے۔[8] 8 امامُ الحدیث حضرت تقیُّ الدّین ابوعَمْرو عثمان کردی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت شہرزور کردستان عراق میں 577ھ کو ہوئی اور دمشق میں 25 ربیعُ الآخر 643ھ کو وصال فرمایا، آپ کو صوفیہ قبرستان میں بابُ النصر کے باہر دفن کیا گیا، آپ علمِ تفسیر، حدیث، فقہ اور اَسماءُ الرِّجال کے عظیم عالمِ دین تھے، دمشق کے کئی مدارس میں استاذ رہے، آپ کی 12 کتب میں "مقدمۃ ابن الصلاح فی علوم الحدیث" کو عُلَما میں بہت پزیرائی حاصل ہوئی۔[9] 9 خطیبِ دمشق حضرت امام احمد بن ابوبکر رومی خَرْبیری نے 14 ربیعُ الآخر 719ھ کو وصال فرمایا، آپ جیّد حنفی عالم، استاذُ العلماء اور شیخِ کبیر تھے۔[10]

10 قطبُ المِلّت والدین حضرت علّامہ مولانا حکیم خواجہ محمد قطبُ الدّین جھنگوی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت موضع پیر کوٹ سدانہ ضلع جھنگ میں ہوئی اور 25 ربیعُ الآخر 1379ھ کو وصال فرمایا، مزار قطب آباد چک 232 جو تیانوالہ ضلع جھنگ میں ہے۔ آپ جیّد عالمِ دین، حاذِق طبیب، جامعِ اصول و فروع، مناظرِ اہلِ سنّت، مصنفِ کُتب، مرید و خلیفہ امیرِ ملّت اور استاذُ العلماء ہیں، بانیِ جامعہ قطبیہ رضویہ حضرت علّامہ محمد عبدالرشید جھنگوی آپ کے جانشین تھے۔[11] 11 شیخُ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا مفتی عبدُالحمید قادری رحمۃ اللہ



مزارِ دریائی پیر حضرت سیّد علی اصغر شاہ جیلانی رحمۃ اللہ علیہ



مزار حضرت علّامہ مولانا حکیم خواجہ محمد قطبُ الدّین جھنگوی رحمۃ اللہ علیہ

علیہ کی ولادت 1319ھ کو قصبہ آنولہ (ضلع بریلی یوپی) ہند میں ہوئی اور وصال 2 ربیعُ الآخر 1393ھ کو نواب شاہ (سندھ) پاکستان میں ہوا، آپ حافظِ قراٰن، جیّد عالمِ دین، فاضلِ بریلی شریف، اچھے مقرّر و مدرّس اور امام و خطیب جامع مسجد نواب شاہ تھے۔[12] 12 استاذُ العُلَماء حضرت مولانا مفتی محمد نعمان غور غشتی رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت 1332ھ کو موضع ڈھیری سرا (غور غشتی، ضلع اٹک) کے ایک علمی گھرانے میں ہوئی اور یہیں 5 ربیع الآخر 1436ھ میں وصال فرمایا۔ آپ جید عالمِ دین، مفتیِ اسلام اور شیخُ الحدیث تھے۔[13]

---

(1) مغازی الواقدی، ج2، ص551، زرقانی علی المواھب، 3/121 (2) تذکرۃ الانساب، ص208 تا 210 (3) انسائیکلوپیڈیا اولیائے کرام، 3/80 (4) رحلۃ الاشواق القویۃ الی مواطن السادۃ العلویۃ، ص109 تا 112 (5) تذکرۃ الانساب، ص59 (6) تذکرۂ اولیاء سندھ، ص237 (7) اللہ والے، کلیاتِ مناقب، ص689 (8) طبقات ابن سعد، 7/227، تاریخ اسلام، 16/437 تا 449 (9) وفیات الاعیان، 3/212، شذرات الذھب، 5/343 (10) الجواھر المضیۃ، 1/62 (11) تذکرہ اکابر اہلِ سنّت پاکستان، ص401 (12) تذکرہ اکابر اہلِ سنّت پاکستان، ص215 (13) تذکرہ علماء اہلِ سنّت، ضلع اٹک، ص294 تا 296۔

**جیلانی نُسخہ** ربیعُ الآخر کی گیارھویں رات تین کھجوریں لے کر ایک بار سورۃ الفاتحہ، ایک مرتبہ سورۃ الاخلاص، پھر گیارہ بار یَاشیْخ عَبْدَالْقَادِرِ جِیلانی شَیْئًا لِلّٰہِ اَلْمَدَد (اوّل آخر ایک بار دُرود شریف) پڑھ کر ایک کھجور پر دم کیجئے، اس کے بعد اسی طرح دوسری اور تیسری کھجور پر بھی پڑھ پڑھ کر دم کر دیجئے، یہ کھجوریں راتوں رات کھانا ضَروری نہیں جو چاہے جب چاہے جس دِن چاہے کھا سکتا ہے۔ اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ پیٹ کی ہر طرح کی بیماری (مثلاً پیٹ کا درد، قبض، گیس، پیچش، قے، پیٹ کے السر وغیرہ) کیلئے مفید ہے۔

# پیرانِ پیر، روشن ضمیر، غوثِ اعظم دستگیر کے 2 مبارک فرامین

## بغیر علم خدا کی عبادت

**(7)** ارشادِ حضور سیّدنا غوث الاعظم شیخ عبد القادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی: "جو بغیر علم کے خدا کی عبادت کرتا ہے وہ جتنا سنوارے گا اس سے زیادہ بگاڑے گا۔" (شریعت وطریقت، ص20)

## محبتِ الٰہی کا تقاضہ

**(8)** ارشادِ حضور سیّدنا غوثُ الاعظم شیخ عبد القادر جیلانی قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی: "محبتِ الٰہی عَزَّوَجَلَّ کا تقاضا ہے کہ تُو اپنی نگاہوں کو اللہ عَزَّوَجَلَّ کی رحمت کی طرف لگا دے اور کسی کی طرف نگاہ نہ ہو یوں کہ اندھوں کی مانند ہو جائے، جب تک تُو غیر کی طرف دیکھتا رہے گا اللہ عَزَّوَجَلَّ کا فضل نہیں دیکھ پائے گا۔"

(غوثِ پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے حالات، 78)

## بغدادی نسخہ

ربیعُ الآخر کی گیارھویں شب (یعنی بڑی رات) سرکارِ غوثِ اعظم علیہ رحمۃ اللہ الاکرم کے گیارہ نام (اوّل آخر گیارہ بار دُرود شریف) پڑھ کر گیارہ کھجوروں پر دَم کر کے اُسی رات کھا لیجئے، اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ سارا سال مصیبتوں سے حفاظت ہو گی۔ گیارہ نام یہ ہیں:

(1) سیّد مُحْیُ الدِّین (2) سلطان مُحْیُ الدِّین (3) مُحْیُ الدِّین قطب (4) مُحْیُ الدِّین خواجہ مَخْدُوم (5) مُحْیُ الدِّین ولی (6) مُحْیُ الدِّین بادشاہ (7) مُحْیُ الدِّین شیخ (8) مُحْیُ الدِّین مَولٰنا (9) مُحْیُ الدِّین غوث (10) مُحْیُ الدِّین خلیل (11) مُحْیُ الدِّین۔





# دِیارِ غوثِ اعظم کی حاضری

(قسط:01)

مولانا عبد الحبیب عطّاری

عاشقانِ رسول کی مَدَنی تحریک دعوتِ اسلامی دنیا بھر میں نیکی کی دعوت عام کرنے کے لئے جن ذرائع کا استعمال کر رہی ہے ان میں سے ایک "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" بھی ہے۔ میں خود بھی کوشش کرتا ہوں کہ "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" کا مطالعہ کروں اور دعوتِ اسلامی کے ذِمّہ داران کو بھی میرا مشورہ ہے کہ ضرور بالضرور اس کے مُطالعے کا معمول بنائیں، اِنْ شَآءَ اللہ علمِ دین کے انمول خزانے کے علاوہ مَدَنی تربیت کے مدنی پھول بھی حاصل ہوں گے۔ گزشتہ دنوں مدنی چینل کے مقبولِ عام سلسلے "ذہنی آزمائش سیزن 10" میں ہم نے "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" کی تشہیر اور اس کی فروخت میں اضافے کیلئے بھرپور کوشش کی جس کے مثبت نتائج سامنے آئے۔ بہر حال "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" کے محمد آصف عطّاری مَدَنی (چیف ایڈیٹر) نے بتایا کہ خطوط (Letters) اور WhatsApp وغیرہ کے ذریعے فرمائش آئی ہے کہ "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" میں مجھ ناکارہ کا مضمون بھی آنا چاہئے۔ کیا میں اور کیا تحریری کام! بہر حال آپس کے مشورے میں یہ طے پایا کہ "مدنی سفر نامہ" شائع کرنے کی صورت بنائی جائے اور میں اس سلسلے کے لئے صَوتی پیغامات (Voice Messages) کے ذریعے سفر کے احوال عرض کروں گا اور مجلس "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" کے اسلامی بھائی اسے تحریری صورت میں مرتب کریں گے۔ اللہ کریم مجھے اخلاص و استقامت کے ساتھ اس سلسلے کو جاری رکھنے کی توفیق عطا فرمائے۔ اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

کام وہ لے لیجئے تم کو جو راضی کرے
ٹھیک ہو نامِ رضا تم پہ کروڑوں درود

**عرب ممالک میں دعوتِ اسلامی کی مدنی بہاریں** اللہ پاک کے فضل و کرم سے گزشتہ کئی سالوں سے دعوتِ اسلامی کی مدنی بہاریں عرب ممالک میں بھی عام ہو رہی ہیں۔ عرب ممالک سے پاکستان آنے والے علمائے کرام کی عالمی مَدَنی مرکز فیضانِ مدینہ بابُ المدینہ کراچی میں آمد نیز امیرِ اہلِ سنّت علّامہ محمد الیاس عطّار قادری دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ سے فیضانِ مدینہ اور گزشتہ سال 1439 ہجری میں سفرِ حج کے دوران مکۂ مکرمہ میں ملاقات کے ثمرات سامنے آنے لگے ہیں۔ **بغدادِ معلّٰی میں ہونے والا عُلومُ القراٰن سیمینار** 16 فروری 2019ء کو عراق کے شہر مدینۃُ الاولیاء بغداد شریف میں عُلومُ القراٰن کے عنوان سے سیمینار منعقد کیا گیا اور مُنتَظِمِین کی طرف سے دعوتِ اسلامی کے مَدَنی مرکز کو بھی پانچ یا چھ علماء و مُبلّغین بھیجنے کی دعوت دی گئی۔ 16 فروری کو ہی نیپال میں دعوتِ اسلامی کے ذِمّہ داران کا سُنّتوں بھرا اجتماع اور مدنی مشوروں کا سلسلہ ہونا تھا جس میں دعوتِ اسلامی کی مرکزی مجلسِ شوریٰ کے نگران مولانا عمران عطّاری کی تشریف آوری بھی تھی۔ ابتداءً میں نے سیمینار میں شرکت سے معذرت کرلی کیونکہ میری حاضری نیپال کے سُنّتوں بھرے اجتماع میں پہلے سے طے تھی لیکن سیمینار کے مُنتَظِمِین کے اصرار پر ہامی بھرلی، ایک نیّت یہ بھی کی تھی کہ اس میں شرکت کی بدولت دنیا کے مختلف ممالک سے تشریف لانے والے علمائے کرام اور شخصیات سے ملاقات اور دعوتِ اسلامی کے مدنی کاموں کا تعارف پیش کرنے کا بھی موقع ملے گا۔ اس سفر کے اخراجات مُنتَظِمِین نے پیش کئے یعنی ہمیں اسپانسر کیا۔ **سُوئے بغداد روانگی** 15 فروری 2019ء بروز جمعہ بابُ المدینہ کراچی کے انٹرنیشنل ایئر پورٹ سے صبح کے وقت ہمارے سفر کا آغاز ہوا۔ پیارے اسلامی بھائیو! جب بھی ہوائی جہاز میں سفر کا موقع ملے، چند باتوں کا خیال رکھیں: ❀ اپنے بیگ وغیرہ پر کوئی نشانی لگالیں ❀ کسی

انجان کے سامان کی ذِمّہ داری ہر گز نہ لیں ✿ بلندی سے گرنے اور جلنے سے امن میں رہنے کی دعا بھی پڑھ لیا کریں۔[1] ✿ جہاز عموماً اوپر جاتے اور نیچے اترتے ہوئے دائیں بائیں ہِلتا ہے، اس میں گھبرانے کی کوئی بات نہیں ✿ دورانِ سفر ذکر و دُرود اور نیکی کی دعوت کا سلسلہ رکھیں ✿ فضائی عملے میں بے پردہ عورتیں بھی شامل ہوتی ہیں، اس لئے نگاہوں کی حفاظت کا خاص خیال رکھیں ✿ نشست گاہ کے آگے موجود اسکرین پر بسا اوقات فلموں ڈراموں کا سلسلہ ہوتا ہے، اس کی بھی اس انداز میں ترکیب بنالیں کہ کسی گناہ میں مبتلا نہ ہوں، بلکہ آف کرنے میں ہی عافیت ہے ✿ فضائی سفر کے دوران بھی "فرض نماز" وقت کے اندر ادا کرنا ضروری ہے، لہٰذا دورانِ سفر نماز کی پابندی کریں، اپنے موبائل یا ٹیبلٹ میں دعوتِ اسلامی کی مجلس آئی ٹی کی بنائی ہوئی ایپ Prayer Times انسٹال کرلیں، کہ نماز کا وقت جاننے کا اہم ذریعہ ہے۔[2] ✿ اگر آپ وقتاً فوقتاً فضائی سفر کرتے رہتے ہیں تو کسی ایک ایئر لائن کو مخصوص کرلیں اور ممکنہ صورت میں اسی سے سفر کیا کریں۔ اس صورت میں آپ اس ایئر لائن کے مستقل کسٹمر بن جائیں گے اور آپ کو کئی ایسی سہولیات میسر ہو جائیں گی جو عام مسافروں کو نہیں ملتیں مثلاً بلا معاوضہ سامان (Luggage) کی اضافی مقدار کی سہولت، اکانومی کلاس فُل ہونے کی صورت میں اضافی معاوضے کے بغیر بزنس کلاس میں سفر اور بزنس کلاس لاؤنج وغیرہ۔ چونکہ مجھے اکثر و بیشتر ہوائی جہاز سے سفر کا موقع ملتا ہے، اس لئے میں نے بھی ایک ایئر لائن مخصوص کرلی ہے اور میں اس کا گولڈ کارڈ ممبر ہوں جس کی بدولت کئی اضافی سہولیات دستیاب ہو جاتی ہیں۔

**دوحہ (قطر) میں عارضی قیام** بابُ المدینہ کراچی سے میں تقریباً اڑھائی گھنٹے میں قطر کے دارُالخلافہ (Capital) دوحہ پہنچے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہ دوحہ میں بھی دعوتِ اسلامی کا مَدَنی کام موجود ہے۔ دوحہ پہنچتے ہی مجھے یہاں کے ذِمّہ داران کا پیغام موصول ہوا کہ اگر آپ باہر آسکتے ہیں تو ہم آپ سے ملنے پہنچ جاتے ہیں لیکن وقت کی کمی کے باعث ترکیب نہ بن سکی۔ کم و بیش چار گھنٹے قیام کے بعد طیارہ بغداد کی طرف روانہ ہوا اور دو گھنٹے بعد بغداد ایئر پورٹ پہنچا دیا۔ غالباً یہ بغداد شریف میں میری چھٹی (6) حاضری ہے۔ مجھ سمیت پانچ افراد جن میں مفتی علی اصغر عطّاری مدنی اور شعبہ عربی (مدنی چینل) کے ذِمّہ دار مولانا عبد اللہ عطّاری بھی شامل تھے، بابُ المدینہ کراچی سے (الگ الگ) جبکہ ایک مُبلغ دعوتِ اسلامی جرمنی اور ایک ترکی سے بغدادِ معلّیٰ پہنچے۔

**وقت کے قدر دانوں کی صحبت کا اثر** خوش قسمتی سے مجھے شیخِ طریقت امیرِ اہلِ سنّت حضرت علّامہ مولانا محمد الیاس عطّار قادری دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ اور نگرانِ شوریٰ مولانا محمد عمران عطّاری کے ساتھ سفر کی سعادت نصیب ہوئی ہے۔ میں نے ان دونوں کا یہ طرزِ عمل دیکھا ہے کہ سفر کے دوران بھی کسی نہ کسی اچھے کام میں مصروف رہتے ہیں۔ امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ نے اپنے کئی نعتیہ کلام اور مناجات وغیرہ سفر کے دوران تحریر فرمائے ہیں۔ نگرانِ شوریٰ کو بھی دورانِ سفر مُطالعہ اور بیانات کی تیاری وغیرہ میں مصروف دیکھا ہے۔ چنانچہ میری بھی کوشش ہوتی ہے کہ دورانِ سفر کسی اچھے کام میں مصروف رہوں جیسا کہ "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" کے اس سلسلے "مدنی سفر نامہ" سے متعلق کئی صَوتی پیغامات بھی دورانِ سفر ریکارڈ کروائے۔ سفر کے دوران مصروف رہنے کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ وقت آرام سے گزر جاتا ہے۔

**مدنی ماحول کی برکت** تقریباً 2 ماہ پہلے بھی بغداد شریف پرائیویٹ قافلے کی صورت میں حاضری کی سعادت ملی تھی۔ اُس وقت ہم نے امیگریشن کی لائن میں کھڑے ہو کر انتظار کیا اور پھر اپنا سامان خود اٹھا کر باہر گاڑی میں رکھا، لیکن اب چونکہ ہم دعوتِ اسلامی کے مدنی مرکز کے نمائندے بن کر حاضر ہوئے تھے، اس لئے سیمینار کے مُنتظِمین نے ہمارا استقبال کیا، ہمارا سامان اور پاسپورٹ لے کر قطار کے بغیر ہمارا امیگریشن کروایا اور VIP لاؤنج میں بٹھایا، یقیناً یہ سب دعوتِ اسلامی کے مَدَنی ماحول اور امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے دامن سے وابستگی کی برکت ہے۔

مجھ کو ملی ہے عزت عطّار کی بدولت　　　چمکی ہے میری قسمت عطّار کی بدولت

---

(1) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْھَدْمِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ الْغَرَقِ وَالْحَرَقِ وَالْھَرَمِ وَاَعُوْذُبِکَ اَنْ یَّتَخَبَّطَنِیَ الشَّیْطٰنُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَاَعُوْذُبِکَ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِیْلِکَ مُدْبِرًا وَاَعُوْذُبِکَ اَنْ اَمُوْتَ لَدِیْغًا (ابوداؤد، 2/132، حدیث:1552) مدنی پھول: بلند مقام سے گرنے کو تَرَدِّیْ اور جلنے کو حَرَق کہتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلم یہ دعا مانگا کرتے تھے۔ یہ دعا طیارے کیلئے مخصوص نہیں، چونکہ اس دعا میں "بلندی سے گرنے" اور "جلنے" سے بھی پناہ مانگی گئی ہے اور ہوائی سفر میں یہ دونوں خطرات موجود ہوتے ہیں، لہٰذا اُمید ہے کہ اسے پڑھنے کی برکت سے ہوائی جہاز حادثے سے محفوظ رہے گا۔ (2) ایپلی کیشن کا لنک: https://play.google.com/store/apps/details?id=com.dawateislami.namaz

# بغداد شریف کی گلیوں میں (دوسری قسط)

مولانا عبدالحبیب عطّاری

**عُلمائے کرام سے ملاقاتیں** عُلومُ القراٰن کانفرنس میں شرکت کے لئے بغدادِ مُعلّٰی حاضری ہوئی تو ایئر پورٹ پر یہاں کے مُنتَظِمین نے خُصوصی پروٹوکول کے بعد ہمیں ایک شاندار ہوٹل میں ٹھہرایا۔ نمازِ عصر ایئر پورٹ پر جبکہ نمازِ مغرب ہوٹل میں ادا کی۔ جس ہوٹل میں ہمیں ٹھہرایا گیا اس میں مختلف ممالک سے آنے والے کثیر عُلَما موجود تھے۔ کئی علمائے کرام سے ملاقات کی سعادت ملی مثلاً شیخ ابو بکر صاحب جو کینیڈا کے بہت بڑے ادارے کے مہتمم ہیں، مفتیِ دبئی شیخ عثمان عمر اویسی، شیخ ابراہیم خلیل بخاری ملیباری (کیرالا، ہند)، شیخ ابو بکر ملیباری (ہند)، شیخ صہیب یاس الراوی (منتظمِ وزارت)، شیخ مروان عبیدی (عراق) حفظہم اللہ وغیرہ۔

یہاں جس بزرگ سے بھی ملاقات ہوتی وہ امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے مُتعلّق ضرور پوچھتے نیز آپ کو سلام پہنچانے کا کہتے اور آپ کے لئے دُعا کرتے۔ ملکِ شام کے فضیلۃ الشیخ الڈکتور محمود الحوت اور کانفرنس میں شریک صومالیہ کے دو صاحبان شیخ عبدالقادر علی ابراہیم اور وزیرِ اوقاف شیخ نور محمد حسن حفظہم اللہ نے صُوری پیغامات (Video Messages) بھی بھیجے۔[1]

دنیا بھر میں فضلِ رب سے چرچے ہیں عطّار کے<br>
بڑے بڑے گُن گاتے ہیں ان کے ستھرے کردار کے

**والدۂ مرحومہ کا مَدَنی انداز** میرا تعلّق ایک میمن گھرانے سے ہے اور میمن برادری کے افراد دیگر بُزرگانِ دین کے ساتھ ساتھ بِالخُصوص حضور سیّدنا غوثِ اعظم شیخ عبدُالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے بہت محبّت کرتے ہیں۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ جب بچپن میں اسکول جانے کیلئے صبح گھر سے نکلتا تھا تو میری والدۂ مرحومہ فرماتی تھیں: "وڈے پیر جو وسیلو" یعنی بڑے پیر کے وسیلے سے جاؤ، بڑے پیر کی برکتوں میں جاؤ۔ بڑا ہونے کے بعد بھی جب میں ملک یا بیرونِ ملک کسی سفر پر جانے سے پہلے والدہ کی خدمت میں حاضری دیتا تو وہ مجھے انہی کلمات سے رخصت فرماتیں: "غوثِ پاک جو وسیلو، بڑے پیر جو وسیلو۔"

**مزارِ غوثِ اعظم پر حاضری** سیمینار کے اختتام پر باقاعدہ زیارتوں کا اہتمام ہونا تھا، لیکن میری حاضری صرف ایک دن کے لئے تھی، لہٰذا میں بے تاب ہو رہا تھا کہ کسی طرح سیمینار سے پہلے ہی بارگاہِ غوثیت میں حاضری کی سبیل بن جائے۔ دل ہی دل میں غوثِ پاک رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں التجا کے علاوہ مُنتَظِمین سے بھی درخواست کی۔ مَدَنی چینل کے سلسلے "ذہنی آزمائش" کی مصروفیات کے باعث گزشتہ دو راتوں سے بہت کم نیند کا موقع ملا تھا، اس لئے اپنے رفیقِ سفر اسلامی بھائیوں کو یہ تاکید کرکے سو گیا کہ حاضری کی ترکیب بننے پر مجھے بیدار کردیں۔ تقریباً پونے گھنٹے بعد اسلامی بھائیوں نے مجھے بیدار کرکے یہ خوش خبری سنائی کہ مزارِ غوثِ پاک پر حاضری کا انتظام ہوچکا ہے۔ جلدی جلدی لباس تبدیل کیا، وضو کرکے عِطر لگا کر نیچے آیا تو تین گاڑیاں تیار تھیں اور ہم پانچ اسلامی بھائیوں کے علاوہ کئی علمائے کرام بھی حاضری کے لئے موجود تھے۔ ہوٹل سے گاڑی تک آتے آتے امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کا صَوتی پیغام (Audio Message) موصول ہوا جس میں آپ نے دعاؤں سے نوازنے کے علاوہ بزرگانِ دین کے مزارات پر اپنا سلام پہنچانے کا حکم بھی فرمایا۔ ہم بغدادِ مُعلّٰی کی مُعطّر و مُعنبر ہواؤں میں منقبتِ غوثِ پاک کے اشعار پڑھتے ہوئے پیر و مُرشد کے مزارِ اقدس پر حاضر ہوئے۔ جب ہم مزارِ پُر انوار کے قریب

(1) یہ پیغامات "ماہنامہ فیضانِ مدینہ" شعبانُ المعظم 1440ھ میں شائع ہوچکے ہیں۔

پہنچے تو دروازہ بند ہو چکا تھا، لیکن مُنتَظِمین کی کوشش سے کچھ ہی دیر میں دروازہ کھل گیا اور علمائے کرام کے ہمراہ حاضری نصیب ہوئی، اس وقت ہمارے قافلے کے علاوہ کوئی زائر موجود نہ تھا، اس لئے بڑے سکون و اطمینان سے حاضری کا موقع ملا۔ یہاں مَنقبت خوانی اور دعا کا سلسلہ بھی ہوا نیز امیرِ اہلِ سنّت اور کئی اسلامی بھائیوں کا سلام پہنچانے کے بعد اشک بار آنکھوں سے رخصت ہوئے۔

ترے ہاتھ میں ہاتھ میں نے دیا ہے
ترے ہاتھ ہے لاج یا غوثِ اعظم

**فیضانِ مزارِ امامِ اعظم** رات تقریباً 11 بجے گاڑی میں بیٹھ کر جب مُنتَظِمین سے بات ہوئی تو یہ سُن کر خوشی سے دل جھوم اٹھا کہ اب یہ قافلہ حضرت سیّدنا نعمان بن ثابت امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مزارِ اقدس پر حاضری دے گا۔ حضرت سیّدُنا امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان ہے: جب مجھے کوئی ضرورت پیش آتی ہے تو میں دو رکعت نمازِ نَفْل ادا کرتا ہوں اور امام ابو حنیفہ کی قبر کے پاس آکر اس کے حل کیلئے اللہ پاک سے دعا کرتا ہوں تو میری حاجت جلد پوری ہو جاتی ہے۔ (ردالمحتار، 1/135) امام اعظم کے مزار پر حاضر ہوئے تو یہاں بھی دروازہ بند ہو چکا تھا، لیکن ہمارے قافلے کے لئے کھولا گیا۔ یہاں بھی امیرِ اہلِ سنّت دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ اور دیگر اسلامی بھائیوں کا سلام پہنچانے کے علاوہ دو رکعت نمازِ نَفْل پڑھ کر دعا مانگی۔

**عُلومُ القراٰن کانفرنس میں حاضری** اگلے دن نمازِ فجر اور ناشتے وغیرہ سے فراغت کے بعد ہمیں کانفرنس ہال میں لے جایا گیا جو دنیا کے بیسیوں ممالک سے تشریف لانے والے عُلَما اور دیگر شخصیات سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا۔ تلاوتِ قراٰن سے آغاز کے بعد صدارتی خطبے میں عراق شریف اور بغدادِ مُعلّٰی کے فضائل سُن کر ایمان تازہ ہو گیا۔ مجھے عربی زبان کچھ کچھ سمجھ آتی ہے نیز میرے ساتھ موجود مَدَنی اسلامی بھائی بھی وقتاً فوقتاً ترجمانی کرتے رہے۔ دوپہر ایک بجے تک بیانات ہوتے رہے پھر نماز و طعام وغیرہ کا وقفہ ہوا۔ اس دوران ہند، تاتارستان (Tatarstan) اور مصر وغیرہ کے عُلَمائے کرام سے ملاقات کی سعادت ملی جن میں سے کئی حضرات نے ہمیں مَدَنی قافلہ لے کر اپنے یہاں آنے کی دعوت بھی دی۔

**بغدادِ مُعلّٰی سے نیپال روانگی** ایک مصروف دن گزارنے کے بعد کانفرنس ہال سے ہوٹل واپسی ہوئی۔ شام ساڑھے سات بجے بغداد شریف سے دبئی کیلئے میری فلائٹ تھی۔ بغداد ایئر پورٹ حِفاظتی اُمور کے لحاظ سے دنیا کے مشکل ایئر پورٹس میں سے ایک ہے، جہاں تمام معاملات کلیئر کرواتے کرواتے 4 سے 5 گھنٹے لگ جاتے ہیں۔ ایئر پورٹ جانے کیلئے شام تقریباً سوا پانچ بجے گاڑی آئی، مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں میری فلائٹ نہ نکل جائے لیکن مُنتَظِمین کی مہربانی سے تمام مراحل جلد طے ہوئے اور ہوٹل سے ایئر پورٹ کے لاؤنج تک پہنچنے میں صرف تقریباً 35 منٹ لگے۔

اِنْ شَآءَ اللہ مدنی سفر نامہ کی اگلی قسط میں سفرِ نیپال کے احوال عرض کرنے کی کوشش کروں گا۔ اللہ کریم تادمِ حیات سُنّتوں کی خدمت کی توفیق عطا فرمائے۔

اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم

تبلیغ سُنّتوں کی کرتا رہوں ہمیشہ
مرنا بھی سُنّتوں میں ہو سُنّتوں میں جینا

## ماہنامہ فیضان مدینہ نومبر 2021ء میں آپ جان سکیں گے

- آواگون پر کچھ سوالات اور جوابات
- اسلام قبول کرنے کی اہمیت وفضیلت
- امیر اہلسنت کا انٹرویو
- جعلی بل بنوا کر میڈیکل الاؤنس لینا کیسا؟
- گھر ٹوٹنے سے بچایئے

اور اس کے علاوہ بہت سارے علمی، اصلاحی، اہم اور دلچسپ مضامین پڑھنے کے لئے آج ہی اپنے قریبی مکتبۃ المدینہ سے خرید فرمائیں

"ماہنامہ فیضانِ مدینہ" کی سالانہ بکنگ کروالیجئے

بکنگ اور مزید تفصیلات کے لئے:

Call/SMS/WhatsApp: +92313-1139278






دینِ اسلام کی خدمت میں آپ بھی دعوتِ اسلامی کا ساتھ دیجئے اور اپنی زکوٰۃ، صدقاتِ واجبہ ونافلہ اور دیگر مدنی عطیات (چندے) کے ذریعے مالی تعاون کیجئے!

بینک کا نام: MCB اکاؤنٹ ٹائٹل: DAWAT-E-ISLAMI TRUST بینک برانچ: MCB AL-HILAL SOCIETY ، برانچ کوڈ: 0037

اکاؤنٹ نمبر: (صدقاتِ نافلہ) 0859491901004196 اکاؤنٹ نمبر: (صدقاتِ واجبہ اور زکوٰۃ) 0859491901004197





ISBN 978-969-631-974-0

0125764





فیضانِ مدینہ، محلہ سوداگران، پرانی سبزی منڈی، باب المدینہ (کراچی)

UAN: +92 21 111 25 26 92 Ext: 2650 / 1144

Web: www.maktabatulmadinah.com / www.dawateislami.net

Email: feedback@maktabatulmadinah.com / ilmia@dawateislami.net

